# Routine and Interests

### (1) *Meticulous Punctuality*

"طبیعت کتنی ہی بے کیف ہو لیکن گوارہ نہیں کرتی کہ اوقات کے مقررہ نظام میں خلل پڑے"

(غبار خاطر)

"Maulana is so frightfully punctual about his habits that we are all of us on the alert lest there might be a few seconds delay........... Sometimes I have felt irritated at some of his habits and ways. He is punctilious about many trivial matters — extreme punctuality about meals etc. He lives in a disciplined rut". — Pt. Jawaharlal Nehru, *Selected Works.*

"So, whenever Maulana is to be seen slowly walking in the direction of the place where we feed, one can say definitely that it is thirty seconds to the time fixed for the meal". — Pt. Nehru.

### (2) *Early Riser*

The Maulana got up in the small hours of the morning:

ع 'یہ وقت ہے شگفتن گلہائے ناز کا'

یہ وقت میرے اوقات زندگی کا سب سے پرکیف وقت ہوتا ہے.....

خوشش بادا نسیم صبح گاہی
کہ درد شب نشیناں را دوا کرد

(غبار خاطر)

### (3) *Daily Routine*

As described by Muhammad Ajmal Khan and gathered from other sources, the Maulana's daily programme was as follows:

| | |
|---|---|
| 3-4 A.M. | Got up; prepared tea (often White Jasmine), sipped it and busied himself in literary work. |
| 7-8 A.M. | Read Newspapers & took bath. |
| 8 A.M. | Breakfast (2 half fried eggs, one or two toasts and tea). |
| 8-9 A.M. | Dictated replies to letters, prepared statements etc. |
| 9-10 A.M. | Few interviews |
| 10.20 A.M. | Left for Secretariat |
| 12.30 P.M. | Returned home and had his lunch (2 fried pieces of fish, boiled rice, etc. no bread). |
| Afternoon tea with Namkin Samosa. | |
| 3- 5 P.M. | Secretariat. |
| 5-9 P.M. | Read books, files etc. |
| 9 P.M. | Dinner (Bread, Chicken curry) |
| 10 P.M. | Went to bed. |

(The Maulana kept vigils during the month of Ramazan.

"عشاء کے بعد بیٹھتا ہوں تو صبح تک دماغ کے کیف و سکون میں کوئی بات خلل انداز نہیں ہوتی"

(مکتوب بنام غلام رسول مہر)

Overawed by Maulana's academic stature and his pre-eminent role in national life, some people sought to find fault with his personal religious life. It betrays the helplessness of the critics. The Maulana, in the true spirit of an honest Muslim, confessed in a letter what was a passing-phase in his life, but jealousy and pettiness made some people make capital out of it. All this was malicious and motivated.)

### (4) *Fond of Swimming*

"بچپنے میں چند مہینے چنسورہ میں بسر کئے تھے۔ یہ جگہ عین دریائے ہوگلی پر واقع ہے میں نے یہیں سب سے پہلے تیرنا سیکھا۔ صبح و شام گھنٹوں دریا میں تیرتا رہتا۔ پھر بھی جی سیر نہ ہوتا۔ اب بھی تیراکی کے لئے طبیعت ہمیشہ ترستی ہے"

(غبار خاطر)

## (5) *Fondness for tea and other things*

ہے آج جو سرگزشت اپنی
کل اس کی کہانیاں بنیں گی (غبارِ خاطر)

*Tea*

"آپ جانتے ہیں صبح کی چائے کے بارہ میں میرا حال وہی ہے جو حاجی محمد جان قدسی کا تھا ـ

ساقی بہ صبوحی نفسے پیشتر از صبح
برخیز کہ تا صبح شدن تاب ندارم" (کاروانِ خیال)

"He is very fond of White Jasmine (Chinese) tea. He consumes it all by himself at four o' clock in the early morning and at other odd hours." Jawaharlal Nehru, Selected Works

Cigarette

"سگریٹ اور چائے کا مرکب ــ دو اجزائے تند و لطیف کی آمیزش سے کیف و سرور کا کیسا معتدل مزاج ترکیب پذیر ہوگیا ہے" (غبارِ خاطر)

"ایک کے بعد ایک سگریٹ پیتے رہتے تھے.... حتیٰ کہ انگلیاں دھوئیں کے اثر سے رنگین ہوگئی تھیں" (اجمل خاں)

**Supari**

Pt. Nehru used to receive mixture of *supari, elachi* and *long*, with *supari* slightly roasted, in the Ahmadnagar jail from his relatives. Panditji needed it much more because "Maulana is the largest consumer of this mixture" (*Selected Works*)

*Namkin Samosa*

"سہ پہر کی چائے کے ساتھ بھرے ہوئے سموسے ضرور کھاتے تھے" (اجمل خاں)

*Mangoes*

"مولانا کو آم مرغوب تھے... فرمایا کرتے تھے کہ خدا نے آم ملیح آباد کی زمین کے لئے پیدا کیا ہے اور ملیح آباد کی زمین آم کے لئے.... مگر عجیب بات یہ ہے کہ.... مولانا کو آم کھانا نہ آئے" (عبدالرزاق ملیح آبادی)

## (6) Dress

Al-Hilal Days: Aligarh dress – Turkish coat, Turkish cap, pant, boots.

Later: Black cap, stiff neck collar, Turkish coat, pant, boots.

"پلیٹ فارم پر دیکھا کہ سکنڈ کلاس کے ویٹنگ روم سے ایک نوجوان سگریٹ پیتے برآمد ہوئے۔ گورے چٹے، خوش رو، جامہ زیب، کشیدہ قامت، چھریرے بدن کے، سیاہ شیروانی، اور سیاہ ایرانی ٹوپی میں ملبوس، جوان رعنا، ایسے کہ نظر اُن پر خواہ مخواہ پڑے" (عبدالماجد دریا بادی)

Till 1920: Sherwani and '*amama*

Last Days: Khaddar Kurta and pyjama, sherwani and *Chadar*.

## (7) *Loved winter*

"گرمی کتنی ہی معتدل ہو، مگر مجھے بہت جلد پریشان کر دیتی ہے۔ اور ہمیشہ سرد موسم کا خواستگار رہتا ہوں۔ موسم کی خنکی میرے لئے زندگی کا اصل سرمایہ ہے" (غبارِ خاطر)

Jawharlal Nehru however wrote in his Diary "Maulana.......is delicate and sensitive, almost afraid of the open air, fearful of catching a cold......... He hardly takes any kind of exercise......His lack of movement surprises me."

(8) *Life of Penury*

Born with a silver spoon in his mouth, Maulana Azad had to spend the major part of his life in penury and indigence. It was his own choice because he abandoned the affuluence of his father's life.

"یہ واقعہ ہے کہ مصیبت کے اس زمانہ میں مولانا کی زندہ دلی اور وقار کو دیکھ کر میں عش عش کیا کرتا تھا۔ حیرت ہوتی تھی کہ اس شخص میں کیسی قوت برداشت ہے۔ خدا پر کیسا بے حساب بھروسہ ہے۔ آدمی مصیبت ہی میں پہچانا جاتا ہے"

(عبدالرزاق ملیح آبادی)

(9) *Charisma of Personality*

"بلند و بالا قد و قامت جس کو "سرو آزاد" کہنا ہر طرح موزوں ہوگا، کتابی چہرہ جس میں سرخی جھلکتی ہوئی، آنکھیں روشن و فراخ متبسّم بلکہ متکلم، پیشانی سے خود اعتمادی اور بلند طالعی نمایاں، لباس خالص دہلی و لکھنؤ کے شرفاء بلکہ روساء کا سا سادہ لیکن حسن مذاق اور نستعلیقی ہر چیز سے عیاں، ٹوپی ذرا بلند جس میں ان کی انفرادیت جو ان کی ذات کا جوہر بن گئی تھی، نمایاں، پاؤں میں سلیم شاہی جوتا"

(سید ابوالحسن علی ندوی)

In youth:

"He appeared to me a Prince come from a fairyland" – Syed Mahmud.

In old age:

"A face chiselled by suffering, with embossed cheeks and fine lines."

— Saeed Naficy



# Sources of Inspiration

Maulana Azad's sources of inspiration were the following great figures of the history of Islam. His views about religion, society and polity were influenced by their thought, behaviour and traditions, specially with reference to adherence to truth at the risk of life, respect for the *sunnah* of the Prophet, interpretation of religious values in the light of contemporary trends and struggle for emancipation.

1. *Imam Ahmad bin Hanbal* (780-855)

One of the four great founders of the schools of Muslim law, he was subjected to all sorts of tortures by the Abbasid Caliphs but he refused to budge an inch from his views. Maulana Azad looked upon him as a symbol of dedication to truth.

"اُن کو قید کیا گیا۔ قید خانے میں چلے گئے۔ چار چار بوجھل بیڑیاں پاؤں میں ڈالی گئیں، پہن لیں۔ اسی عالم میں بغداد سے طرطوس لے چلے اور حکم دیا گیا کہ بلا کسی کی مدد کے خود ہی اونٹ سے اتریں، اس کو بھی قبول کرلیا۔ بوجھل بیڑیوں کی وجہ سے ہل نہیں سکتے تھے، اُٹھتے تھے اور گر پڑتے تھے۔ عین رمضان المبارک کے عشرۂ آخیر میں.... بھوکے پیاسے، جلتی دھوپ میں بٹھائے گئے اور اُس پیٹھ پر جو علوم و معارفِ نبوت کی حامل تھی، لگاتار کوڑے اس طرح مارے گئے کہ ہر جلّاد دو ضربیں پوری قوت سے لگا کر پیچھے ہٹ جاتا اور پھر نیا تازہ دم جلّاد اس کی جگہ لیتا...... مگر اللہ کے عشق سے منہ نہ موڑا اور اس راہِ سنت سے منحرف نہ ہوئے"

(تذکرہ)

2. *Shaikh ul Islam Ibn Taimiya (1263-1328)*

Distinguished theologian and jurist, a follower of the school of Imam Ahmad b.Hanbal, Ibn Taimiya suffered torture and internment for his views. He sought to revitalize Muslim society which had suffered at the hands of the Mongols; he criticised the sufi movement and considered himself a *mujtahid* (interpreter of law).



Ibn Timiya's grave in Damascus

"اُس عہد کے علماء نے پہلا کام یہ کیا کہ جن بلاد پر تاتاریوں کا قبضہ و استیلا ہوگیا تھا، وہاں تنظیم جماعت اور قیام شرع کے لئے ولاۃ مسلمین کے نصب و تقرر کا حکم دیا..... شیخ الاسلام احمد ابن تیمیہؒ نے انہی بلاد محکومۂ تاتار کے لئے فتویٰ دیا تھا کہ وہاں کے مسلمانوں کو ابدًا اِس تغیّر پر قانع نہیں ہونا چاہئے اور ایک لمحہ بھی بغیر کسی امام کے بسر نہیں کرنا چاہئے۔"

(خطبۂ صدارت، جمعیۃ العلماء)

"شخصی اعمال کی اصلاح و درستگی بھی نظام اجتماعی کے قیام پر موقوف ہے۔ مسلمانان ہند جماعتی معصیت میں مبتلا ہیں۔" (مسئلہ خلافت و جزیرۃ العرب)

3. *Mujaddid-i-Alf-i-Sani (1564-1624)*

Shaikh Ahmad Sirhindi who popularized the Naqshbandi order in India, is considered 'Reformer of the Second Millenium' *(Mujaddid-i-Alf-i-Sani)* and held in high esteem. He protested against un-Islamic accretions in mystic thought and practices and opposed the religious experiments of Akbar. He was interned by Jahangir, but was subsequently released with honour. Important Mughal nobles like Khan-i-Azam, Shaikh Farid Bukhari etc., corresponded with him.

"سیرت حضرت مجدّد لکھتے ہوئے کچھ عجیب انشراح صدر اور انبساط طبع پہنچا جس کی کیفیت حد بیان سے باہر ہے۔ اور یہ یقینًا اس ارادت و نسبت کا نتیجہ ہے جو حضرت ممدوح سے اس عاجز اور اس عاجز کے خاندان کے تمام اکابر کو نسلاً بعد نسلٍ حاصل رہی ہے...... حتٰی کہ اس کو اپنے خمیر طینت میں ممزوج پاتا ہوں۔"

(تذکرہ)

"عین اُسی زمانہ میں (دورِ اکبری میں) حضرت شیخ احمد سرہندیؒ کا ظہور ہوتا ہے، جو ایک غیر معروف گوشے میں بیٹھ کر لاکھوں دلوں کو اپنی صدائے رعد آسائے حق کا شیفتہ بنالیتے ہیں اور احیائے شریعت و تجدید شعار اسلامی اور اعلان حق و امر بالمعروف کے لئے اپنے وجود کو یکسر وقف کردیتے ہیں۔"

(صدائے حق)



Graves of Shaikh Ahmad Sirhindi and his two sons
— Sirhind

4. *Shah Waliullah of Delhi (1703-1762)*

Shah Waliullah was one of the most outstanding intellectuals in the history of Islam. His *Hujjat ullah-il-Baligha* ranks with the *Ihya-al-'Ulum* of Imam Ghazzali. He was the first Muslim who felt the urge of a new spirit in him and laid the foundation of a new and dynamic approach to religious interpretation.



Graves of Shah Waliullah, his father and brothers
— Delhi

"پھر گیارہویں صدی کے اواخر اور بارہویں صدی کے آغاز میں حضرت شاہ ولی اللہ اور اُن کے خاندان نے امر بالمعروف کی تاریخ میں جو حیرت انگیز خدمات دینیہ انجام دی ہیں، محتاج بیان نہیں، علی الخصوص شاہ ولی اللہ کا وجود قدسی، جو فی الحقیقت اپنے اندر الہام ربانی و فیضان الٰہی اور فطرۃ کاملہ و اقتباس انوارِ نبوت کی ایک مستثنیٰ مثال رکھتا تھا"

(صدائے حق)

"اگر تفسیر کے سلسلے سے ذرا بھی مہلت نکلی اور حضرت شاہ ولی اللہ کی سیرت کی تکمیل سے فراغت ہوئی تو انشاء اللہ سیرت ابن تیمیہ و اصحابہ کی ترتیب پر متوجہ ہوں گا" (تذکرہ)

"پھر بارہویں صدی کا ایک عظیم ترین ظہور علم و معارف دیکھو........ تیرھویں صدی کے تمام کاروبار علم و طریقت کے اکابر و اساتذہ اسی صدی میں سربرآوردہ ہوئے.... بایں ہمہ معلوم ہے کہ وہ جو دورۂ آخر کے "فاتح" اور "سلطان عصر" ہونے کا مقام تھا اور قطبیت وقت کا، وہ صرف حجۃ الاسلام شاہ ولی اللہ رضی اللہ ہی کے لئے تھا" (تذکرہ)

"حضرت شاہ ولی اللہ کا مقام ہر رنگ میں کس درجہ جامع و کامل ہے"
(تذکرہ)

5. *Syed Ahmad Shahid (1786-1831)*

Syed Ahmad Shahid of Rae Bareli organized his *jihad* movement to liberate the country from foreign domination and to resuscitate Muslim society by inculcating respect for the traditions of the Prophet (*Sunnah*). His movement galvanized the country from Balakot to Calcutta and infused revolutionary zeal. He fell fighting at Balakot (1831). The Faraizi Movement of Bengal was inspired by him. In Patna, Walayat Ali, Maulana Abdullah and others kept the torch burning. Maulana Azad's admiration for the movement of Syed Ahmad Shahid was beyond measure. Some of those who were very close to him —Muhammad Yusuf Ranjur, Ajmal Khan, Humayur Kabir— were descendants of the Mujahidin.

"جب ان صادقین صادق پور کا پہلا تذکرہ اُردو میں "الدر المنثور"... شائع ہوا.... تو اس پر مقدمہ ایک نوجوان، گمنام اہل قلم محی الدین ابوالکلام احمد کے قلم سے تھا"۔
سید ابوالحسن علی ندوی

شاہ عبدالقادرؒ کے ترجمۂ قرآن کے محرک سیّد احمد بریلویؒ ہوئے تھے" خطبہ ہندوستانی کمیٹی بہار، ۱۹۲۷ء

حضرت شاہ ولی اللہ کا مقام ہر رنگ میں کس درجہ جامع و کامل ہے۔ ....(لیکن) پورا کام تو کسی دوسرے ہی مردِ میدان کا منتظر تھا۔ اور معلوم ہے کہ توفیق الٰہی نے یہ معاملہ صرف حضرت علامہ و مجدد شہید رضی اللہ عنہ کے لئے مخصوص کر دیا تھا.... اگر خود شاہ صاحب بھی اس وقت ہوتے تو انہی کے جھنڈے کے نیچے نظر آتے۔"

تذکرہ

"بعض قلمی کتابیں کتب خانہ ٹونک میں تھیں ... حضرت مولانا ابوالکلام آزاد وزیر تعلیمات ہند نے میری درخواست پر وہ کتابیں ٹونک سے دہلی منگا لیں اور میں نے دو مرتبہ حضرت مولانا کی خدمت میں پہنچ کر ان سے استفادہ کیا۔ کتاب کی ترتیب کے بارے میں حضرت ممدوح سے نہایت قیمتی مشورے ملے۔"

غلام رسول مہر، دیباچہ "سید احمد شہید"

6. *Sir Syed Ahmad Khan (1817-1898)*

Sir Syed, founder of the M.A.O. College, which later developed into the Aligarh Muslim University, was one of the architects of modern India —a pioneer in the field of Western education. According to Gibb, he established the first modernist institution in Islam. He extricated the thought of his contempraries from medieval grooves and inculcated a rational and scientific outlook Maulana Azad did not agree with his policy of political aloofness and inaction; but in social, literary and religious spheres, he initiated a Renaissance which Maulana Azad fully understood and appreciated.

1. "It was soon after this that I first came across the writings of Sir Syed Ahmad Khan. I was greatly impressed by his views on modern education. I realized that a man could not be truly educated in the modern world unless he studied modern science, philosophy and literature. I decided that I must learn English." (*India Wins Freedom*)

"سر سید احمد خاں مرحوم کی بے نظیر فطری قابلیت، بے مثل عالی دماغی اور ان کی اسلامی تحقیقات کی قدر اس سے ظاہر ہے کہ جو آواز آج سے تیس چالیس برس پیشتر اس اسلامی دور کے آخری مجدّد کی زبانی سرزمین ہند میں بلند ہوئی تھی' آج مصر، استنبول، اور خود ہندوستان کے ہر روشن خیال اور تعلیم یافتہ شخص کی زبان سے نکل رہی ہے....

سر سیّد ہی دنیائے اسلام میں وہ پہلا شخص ہے جس نے پہلے پہل یہ ضرورت محسوس کی کہ فلسفہ کے مقابلہ میں جدید علم کلام کی ضرورت ہے۔"

(وکیل، ایڈیٹوریل مولانا آزاد)



SIR SYED AHMAD KHAN

"سب سے پہلے مخلص مسلمان سر سیّد تھے جنہوں نے عیسائیوں کے

اعتراضات کا جواب دینے کی سخت کوشش کی" (خطبہ جمعیۃ تبلیغ اہلحدیث)

4. "So far as Muslims of India are concerned, one can assert without fear of contradiction that the man who played the most important role in this struggle (between the old and the new) is the presiding spirit of this University. The battle was fought here in Aligarh and Aligarh is a visible embodiment of the victory of the forces of progress.

... He was throughout his life a believer in Hindu-Muslim unity...... His (concept) of Indian nationalism was: "I count as Hindu all those who are the inhabitants of this country whatever be their religion or race. This is the reason why I take pride in the fact that I am a Hindu..." If the Hindus and Muslims of India had understood the spirit of this teaching and followed it, the whole course of recent events would have taken a different turn. ...

....Sir Syed had established in Aligarh not only a College but an intellectual and cultural centre in tune with the progressive spirit of the times. The centre of this circle was Sir Syed himself and he attracted round him some of the best intellects of the day. Perhaps no journal in India has ever had such influence upon the mind of the generation as his *Tehzib-ul-Akhlaq*. laid the foundation of modern Urdu literature... .. Perhaps there was not a single literary figure among the Moslems of the day who was not influenced by his circle. The best Muslim authors of the modern age were nourished here. Here developed the new schools of research, interpretation and reconstruction of Muslim thought "
(*Convocation Address*)

"میری زندگی میں ایک وقت ایسا بھی گزر چکا ہے جب سر سیّد مرحوم کی تصنیفات نے میرے دماغ پر غیر معمولی اثر ڈالا تھا اور یہ میری طالب علمی کا ابتدائی زمانہ تھا۔ بلا شبہ یہ اثر آگے چل کر دھیما پڑ گیا اور مجھے فکر و نظر کی دوسری منزلیں پیش آگئیں، تاہم میرا دماغ ان کے مصلحانہ عمل کے تاثر سے کبھی خالی نہیں رہا"

(کانوکیشن ایڈریس، انگریزی ترجمہ میں یہ لائن اس طرح نہیں ہے)

7. *Syed Jamaluddin Afghani and his School of Thought*

Syed Jamaluddin Afghani (183801897) was one of the most dynamic figures of the 19th century. He stirred in Muslims the consciousness of their potential strength in the face of colonialism. His follower Shaikh Muhammad Abduh (1849-1905) —Mufti of Egypt— turned to theological reflection and became the founder of a new school of Islamic interpretation and religious sciences. Rashid Riza (1865-1935) a disciple of Abduh, raised his voice for reform in the Arab world. All the three were powerful journalists —Afghani edited his *Urwat al-Wusqa*, Rashid Riza *Al-Manar*. Maulana Azad admired Afghani's enthusiasm against imperial powers and his desire to resuscitate Muslim society. He came into contact with Rashid Riza who visited India in 1912. His Arabic speech at a meeting of Nadwa in Delhi was translated by Azad:

"آپ کے کھڑے ہونے کا انداز، تقریر کا جوش، آواز کا لہجہ گویا دیکھ رہا ہوں، سُن رہا ہوں، حالانکہ تیس برس گزر گئے۔ سید رشید کی عربی تقریر کا اُردو ترجمہ آپ سنا رہے ہیں، کان سن رہے ہیں"

حبیب الرحمٰن خاں شروانی (کاروانِ خیال)

*Maulana Azad's assessment of Muslim reform movements of the nineteenth century*

مسلمانوں کو موجودہ پستی و اَدبار سے نکالنے ... کے بارے میں ابتدا سے تین مختلف مذاہب اصلاح ہیں جو ہندوستان، مصر، ترکی، ایران، تیونس، اور بلاد ترکستان و قفقاز کے داعیان اصلاح نے اختیار کئے ہیں۔ پہلا مذہب وہ ہے جسے میں "اصلاح افرنجی" سے موسوم کرتا ہوں .... ہندوستان میں سر سید احمد خاں مرحوم اور ان کے متبعین و مقلدین، ترکی میں سُلطان محمود خاں اور اس کے عہد کے وزرا مثلاً فراد بادشاہ، مصر میں محمد علی پاشا، تیونس میں خیر الدین صاحب اقوام المسالک، اور بیرم تیونسی صاحب صفوۃ الاخبار وغیرہم اسی گروہ میں محسوب ہیں۔ انہوں نے اصلاح و تغیّر کے لئے صرف یورپ کی تقلید، علوم حدیث کی ترویج، عادات و خصائل فرنگ کے تخلق و تشبہ اور ان کے



Syed Jamaluddin Afghani.

ذہنی و عملی تعبد و اطاعت کو اساس کار و اعتقاد اصلاح قرار دیا۔ دوسرا مذہب "اصلاح سیاسی" کا مذہب ہے۔ یہ وہ جماعت ہے
جس کو اسلامی ممالک کے پولیٹکل زوال .... کا حد درجہ استغراق ہوا.... اس مذہب اصلاح کے سب سے بڑے داعی مرحوم
سید جمال الدین رسر آبادی تھے اور ترکی میں مدحت پاشا ابوالاحرار کی دعوت بھی اسی مسلک میں محسوب ہے.. .... تیسرا
مذہب اصلاح " اصلاح دینی و اسلامی" کا ہے .... اسی آخری مسلک اصلاح .... کی دعوت و تبلیغ کے لئے ۱۹۱۲ء میں
میں نے الہلال جاری کیا تھا۔" خطبہ صدارت جمعیۃ العلماء

*Confessing his involvement in seditious activities, he told the court that he was the protagonist of the last "Islamic Movement" in India:*

میں اس جُرم سے کیوں کر انکار کر سکتا ہوں جب کہ میں
ہندوستان کی اِس آخری "اسلامی تحریک" کا داعی ہوں جس نے
مسلمانانِ ہند کے پولیٹکل مسلک میں ایک انقلاب عظیم پیدا کر دیا۔"

قول فیصل





Mufti Muhammed Abduh

# Matrix of Thought and Personality

نفس موافق طبع جہانیاں نہ کشی — بہ ہر کجا کہ تبسم خورند، شیون باش
چو سقف خانہ ہوا دار یک مقام مشو — گہے سحاب چمن، گاہ دود گلخن باش
بجز متاع تجرد بہ بار خویش مبند — بہ ہر سفر کہ روی، شرمسار رہزن باش" (کاروان خیال)

Don't mould yourself according to the temperament of the people of the world,
Wherever they beam with smiles, you raise cries.
Do'nt provide shelter to one place like the house-roof,
Sometimes be like clouds of the garden, at others like the smoke of furnace.
Your wherewithal should be nothing except wealth of solitude
On whatever journey you proceed be ashamed of highway robbers.

The above verses of Abu Talib Kalim reflect his approach towards life.

2. *Originality of approach is matters pertaining to religion, literature and politics:*

"مذہب میں، ادب میں، سیاست میں، فکر و نظر کی عام راہوں میں جس طرف بھی نکلنا پڑا —— کسی راہ میں بھی وقت کے قافلوں کا ساتھ نہ دے سکا۔" (غبار خاطر)

3. *Real seat of pleasure in mind ,not body:*

"انسان کا اصل عیش دماغ کا عیش ہے جسم کا نہیں...... عیش و مسرت کی جن گل شگفتیوں کو ہم چاروں طرف ڈھونڈتے ہیں اور نہیں پاتے وہ ہمارے نہاں خانۂ دل کے چمن زاروں میں ہمیشہ کھلتے اور مرجھاتے رہتے ہیں..... باہر کے ساز و سامان عشرت مجھ سے چھن جائیں لیکن جب تک یہ نہیں چھنتا، میرے عیش و طرب کی سرمستیاں کون چھین سکتا ہے۔"
(غبار خاطر)

3. *To be happy is a moral responsibility:*

"زمانۂ حال کے ایک فرانسیسی اہل قلم آندرے ژید کی ایک بات مجھے بہت پسند آئی۔
خوش رہنا محض ایک طبعی احتیاج نہیں ہے بلکہ ایک اخلاقی ذمّہ داری ہے....ہمارا
اخلاقی فرض ہوا کہ خود افسردہ خاطر ہوکر دوسروں کو افسردہ خاطر نہ بنائیں" (غبار خاطر)

4. *He kept his heart warm:*

"میں آپ کو بتلاؤں اِس راہ میں میری کامرانیوں کا راز کیا ہے! میں اپنے دل کو مرنے
نہیں دیتا۔ کوئی حالت ہو، کوئی جگہ ہو، اس کی تڑپ کبھی دھیمی نہیں پڑے گی" (غبار خاطر)



5. *Uniformity has dullness, change is life:*

"یکسانی اگرچہ سکون و راحت کی ہو، یکسانی ہوئی اور یکسانی بجائے خود زندگی کی سب
سے بڑی بے نمکی ہے، تبدیلی اگرچہ سکون سے اضطراب کی ہو مگر پھر تبدیلی ہے،
اور تبدیلی بجائے خود زندگی کی ایک بڑی لذّت ہوئی" (غبار خاطر)

6. *Religious Faith essential for life :*

”فلسفہ شک کا دروازہ کھول دے گا اور پھر اُسے بند نہیں کرسکے گا۔ سائنس ثبوت
دے دیگا مگر عقیدہ نہیں دے سکے گا۔ لیکن مذہب ہمیں عقیدہ دے دیتا ہے اگرچہ
ثبوت نہیں دیتا۔ اور یہاں زندگی بسر کرنے کے لئے صرف ثابت شدہ حقیقتوں کی ضرورت
نہیں ہے بلکہ عقیدہ کی بھی ضرورت ہے“ (غبارِ خاطر)

7. *'Purpose' and 'Sincerity' provide elan to life :*

”ایک کم چالیس برس ہوش و آگہی کے گزر چکے۔ اس چالیس برس کے اندر کار فرمائے
غیب کی دستگیریوں نے صدیوں کی مسافتیں طے کرائیں۔ صورت و معنی کا شاید ہی
کوئی گوشہ ہوگا جس سے طلب نے تغافل اور آگہی نے پہلو تہی کی ہو..... لیکن اگر
آپ پوچھیں کہ مدۃ العمر کی اس جہاں نوردی کے بعد زندگی کی حقیقتوں میں کیا ہاتھ آیا؟
تو بلا تامل کہوں گا کہ دو باتوں کے سوا تیسری بات کہیں دکھائی نہ دی۔ ایک تو یہ کہ
زندگی بغیر مقصد کے بسر نہیں کی جاسکتی اس لئے کہ کسی نہ کسی مقصد کی لگن ضرور
ہونی چاہیئے۔ دوسری یہ کہ..... دو دلوں میں اخلاص و محبت ہو جو لمحے بھی اس کے
میسر آجائیں زندگی کا حاصل اور عیش دنیا کا سرمایہ ہے“ (کاروانِ خیال)

8 *Combination of a Stoic and an Epicurean :*

”میں نے قید خانہ کی زندگی کو دو متضاد فلسفوں سے ترکیب دی ہے۔ اس میں ایک
جزء رواقیہ (stoics) کا ہے ایک لذتیہ (Epicureans) کا ہے

پنبہ را آشتی ایں جا بہ شرار افتاد است

حالات کی ناگواریوں (پر) رواقیت سے... زخموں پر مرہم لگاتا ہوں...... زندگی کی
خوشگواریوں..... لذتیہ کا زاویہ نگاہ کام میں لاتا ہوں اور خوش رہتا ہوں“ (غبارِ خاطر)

9. *Pleasure in Pain* .

Often recited the following couplet of 'Urfi.

من ازیں رنج گرانبار چہ لذت یابم
کہ بہ اندازۂ آں صبر و ثباتم دادند (غبار خاطر)

(What pleasure can I derive from this load of agony; when patience & forbearance equal to the load is granted to me.)

10. *Search of Perfection* :

"جس میدان میں قدم اٹھائیے، پوری طرح اُٹھائیے، اور جہاں تک راہ ملے، بڑھتے جائیے
کوئی کام بھی ہو، لیکن طبیعت کبھی اس پر راضی نہ ہوئی کہ ادھورا کرکے چھوڑ دیا
جائے۔ جس کوچہ میں بھی قدم اُٹھایا، اُسے پوری طرح چھان کر چھوڑا۔" (غبار خاطر)

11 *Ideal of Happiness* :

"میں آپ کو بتلاؤں، میرے تخیل میں عیش زندگی کا سب سے بہتر تصور کیا ہوسکتا ہے!
جاڑے کا موسم ہو اور جاڑا بھی قریب درجۂ انجماد کا 'رات کا وقت ہو آتشدان میں اونچے
اونچے شعلے بھڑک رہے ہوں اور میں کمرے کی ساری مسندیں چھوڑ کر اس کے قریب
بیٹھا ہوں اور پڑھنے یا لکھنے میں مشغول ہوں۔" (غبار خاطر)

12. *Martyr of his own ways* :

"میری کوشش تھی کہ اس صورت حال کو (بیوی کی علالت) پورے صبر و سکون کے ساتھ
برداشت کرلوں۔ اس میں میرا ظاہر کامیاب ہوا لیکن شاید باطن نہ ہو سکا...میں اعتراف
کرتا ہوں کہ یہ تمام ظاہر داریاں دکھاوے کا ایک پارٹ تھیں جسے دماغ کا مغرورانہ
احساس کھیلتا رہتا تھا... میرے عزم نے میرا ساتھ نہیں چھوڑا مگر میں محسوس کرتا ہوں
کہ میرے پاؤں شل ہوگئے۔" (غبار خاطر)

"وہ بھی اپنی وضع کے شہید تھے۔اس سے اُن کے کردار کی مضبوطی ظاہر ہوتی ہے، مگر اس مضبوطی میں کچھ محرومی بھی ہے۔ آخر آدمی کے دل پر چوٹ لگے تو وہ آنسو کیوں نہ بہائے..... اس سے قوم کا بھلا ضرور ہوا مگر ان کی ذاتی زندگی کچھ سونی سونی اور اُداس اُداس ضرور رہ گئی۔ وہ ایک نقاب کے عادی ہوگئے اور کسی حال میں اُس نقاب کو اتارنے کے لئے اپنے کو آمادہ نہ کر سکے۔ نقاب شخصیت بن کر رہ گیا"

(آل احمد سرور)

13. *No reaction to criticism with malice:*

"۱۹۱۸ء سے میں نے جن تین باتوں کا عہد کیا ہے اُن میں سے ایک یہ ہے کہ کسی شخص کا جو مناظرانہ طریق پر میرے خلاف کچھ لکھے گا نہ تو جواب دوں گا نہ اس کی شکایت سے اپنے نفس کو آلودہ ہونے دوں گا" (مکتوب بنام مہر)

14 *No indiscriminate criticism:*

"یہ کس مذہب اور کس اخلاق کی تلقین ہے کہ جس شخص سے ایک معاملہ میں اختلاف ہوجائے تو پھر اس کی ہر بات کی مخالفت کی جائے" (الہلال)

15. *No respect for anybody till convinced of his greatness:*

"میری طبیعت میں ایک طرح کا نقص اور خامی ہے۔ وہ یہ کہ جب تک کسی کی کوئی خصوصیت میرے سامنے نہ آجائے، جو میرے دماغ پر چھا جائے اور میری گردن کو دبالے اس وقت تک وہ مجھے اپنے سامنے جھکا نہیں سکتا"

(تقریر بہ موقع مہاتما گاندھی کی یادگار۔ فروری ۱۹۴۸ء)



# *Love of Fauna and Flora*

1. Maulana Azad was a great naturalist. His friendship with birds and sparrows in the Ahmadnagar jail reminds one of Byron's *Prisoner of Chillon* who

With spiders I had friendship made,
And watch'd them in their sullen trade,
Had seen the mice by moonlight play,
And why should I feel less than they.

His account of sparrows is so similar to Byron's prisoner —

A light broke in upon my brain —
It was the carol of a bird;
It ceased, and then it came again,
The sweetest song ear every heard;
.................
I saw the glimmer of the sun
Creeping as it before had done,
But through the crevice where it came
That bird was perch'd, as fond and tame,
And tamer than upon the tree;
A lovely bird, with azure wings....
............
It seem'd, like me, to want a mate,
But was not half so desolate
And it was come to love me when
None lived to love me so again
..............
I sometimes deem'd that it might be
My brother's soul come down to me
............
Avoding only as I trod
My brothers' graves without a sod,
.........
And my crush'd heart fell blind and sick.

Malcolm MacDonald has rightly said:

"his solitary essay on Sparrows deserves to hold a permanent place in Indian literature".

"ایک دن دوپہر کے وقت کمرہ میں بیٹھا تھا کہ اچانک کیا سنتا ہوں کہ بلبل کی نواؤں کی صدائیں آرہی ہیں :

باز نوائے بلبلاں ، عشق تو یاد می دھد
ہر کہ ز عشق نیست خوش ، عمر بباد می دھد

دوسرے دن صبح برآمدہ میں بیٹھا تھا کہ بلبل کے ترانے کی آواز پھر اٹھی

"ہم دونوں کی زبانیں خاموش رہتی ہیں ، مگر نگاہیں گویا ہوگئی ہیں۔ وہ میری نگاہوں کی بولی سمجھنے لگی ہے ، میں نے اس کی نگاہوں کو پڑھنا سیکھ لیا ہے...."

"یہاں احاطہ کے اندر ایک پورانی قبر ہے۔ نہیں معلوم ، کس کی ہے! جب سے آیا ہوں ، سینکڑوں مرتبہ اس پر نظر پڑ چکی ہے ، لیکن اب اسے دیکھتا ہوں تو ایسا محسوس ہونے لگتا ہے جیسے ایک نئے طرح کا انس اس سے طبیعت کو پیدا ہوگیا ہو" "اور پھر تو یہ حال ہوگیا کہ ہر وقت دو تین دوستوں کا حلقہ بے تکلف میری بغل میں اچھل کود کرتا رہتا" (غبار خاطر)

"Some (birds) are daring enough to go and sit on Maulana's knee to remind him that it is time for feeding." — Jawaharlal Nehru

"دیکھئے محبت کا افسوں جو انسانوں کو رام نہیں کرسکتا ، وحشی پرندوں کو رام کر لیتا ہے"

(غبار خاطر)

(3) Maulana Azad's mind read some meaning in the flowering of every bud and the twittering of every bird

"کوئی پھول یاقوت کا کٹورا تھا، کوئی نیلم کی پیالی، کسی پھول پر گنگا جمنی کی قلم کاری کی گئی تھی، کسی پر چھینٹ کی طرح رنگ برنگ کی چھپائی ہورہی تھی۔ بعض پھولوں پر رنگ کی بوندیں اس طرح پڑگئی تھیں کہ خیال ہوتا تھا، صناع قدرت کے موقلم میں رنگ زیادہ بھر گیا تھا، صاف کرنے کے لئے جھکنا پڑا اور اس کی چھینٹیں قبائے گل کے دامن پر پڑگئیں گویا زندگی کا ایک ہی پیراہن ان کے حصے میں آیا تھا، وہی کفن کا بھی کام دے گیا۔"

(غبار خاطر)

غنچوں میں اہتزاز ہے پرواز حسن کی
سینچا تھا کس نے باغ کو بلبل کے خون سے



# Wife

"نرگسی آنکھیں، دراز پلکیں، جٹی بھویں، پگھلے ہوئے سونے کا سا رنگ، بیضوی چہرہ یاقوتی لب، ساون کی گھٹاؤں کی مانند کالے لانبے بال، بوٹا سا قد، مائل بہ گداز دل آویز جسم، سفید کالی کنی کی سوتی باریک ساری بے پروائی سے لپیٹے، مشرقی حیا آمیز اداؤں کا قافلہ اپنے جلو میں لئے، میں نے اسی دنیا کی حور کو دیکھا ہے۔ یہ پاکیزہ ہستی حضرت مولانا ابوالکلام آزاد کی رفیق حیات زلیخا بیگم تھیں۔"

(حمیدہ سلطان)

2 Maulana Azad married Zulaikha Begum very early in his youth. She was the daughter of a disciple of Maulana Khairuddin

"لڑکی کی عمر سات آٹھ سال کی تھی۔ شادی کے وقت مولانا رو رہے تھے کہ مجھے کیوں عورتوں میں لے جایا جارہا ہے (اُن کی عمر بارہ تیرہ برس کی تھی)

"اُدھر لڑکی بھی رو رہی تھی اور ماں کو کہتی تھی کہ آپ میرے ساتھ چلیئے، میں اکیلی نہیں جاؤں گی"

(فاطمہ بیگم روایت خواجہ احمد فاروقی)

3 We know very little about Maulana Azad's family life. Mrs. Aruna Asaf Ali expressed the view:" "But I wonder if any one from amongst his friends and colleagues will be able to write about him as a householder"

4. Zulaikha Begum was a very devoted wife.

"آج کل مولانا قرآن پاک کی تفسیر لکھ رہے ہیں۔ رات کو دو بجے کے بعد اُٹھ بیٹھتے ہیں۔ جتنی دیر وہ لکھتے ہیں میں پنکھا جھلتی ہوں۔ موسم بہت

گرم ہے۔ باہر بھی حبس ہی رہتا ہے، بھلا یہ کیسے ہوسکتا ہے کہ وہ جاگیں، محنت کریں اور میں آرام سے سوتی رہوں۔"

(روایت حمیدہ سلطان)

Maulana Azad wrote after her death:

"اُس نے پوری کوشش کی کہ میری زندگی کے حالات کا ساتھ دے اُس نے صرف ساتھ ہی نہیں دیا، بلکہ پوری ہمت اور استقامت کے ساتھ ہر طرح کے نا خوشگوار حالات برداشت کئے، وہ دماغی حیثیت سے میرے افکار و عقائد میں شریک تھی اور عملی زندگی میں رفیق و مددگار۔" (غبار خاطر)

When Maulana Azad was arrested in 1921, and sentenced to one year's imprisonment, Begum Azad sent a telegram to Mahatma Gandhi saying

"میرے شوہر مولانا ابوالکلام آزاد کے مقدمہ کا فیصلہ آج سنادیا گیا۔ اُنہیں صرف ایک سال قید سخت کی سزا دی گئی۔ یہ نہایت تعجب انگیز طور پر اس سے بدرجہا کم ہے جس کے سننے کے لئے ہم طیار تھے..... میں آپ کو اطلاع دینے کی جرأت کرتی ہوں کہ بنگال میں جو جگہ ان کی خدمات کی خالی ہوئی ہے، اُن کے لئے میں نے اپنی ناچیز خدمات پیش کردی ہیں..... میں پہلے چار سال تک اُن کی نظر بندی کے زمانہ میں اپنی ایک آزمائش کرچکی ہوں، اور میں کہہ سکتی ہوں کہ اس دوسری آزمائش میں بھی پوری اتروں گی گزشتہ پانچ سال سے میری صحت نہایت کمزور ہوگئی ہے۔ دماغی محنت سے بالکل مجبور ہوں۔ اس لئے باوجود میری خواہش کے مولانا ہمیشہ اس سے مانع رہے کہ میں کسی طرح کی محنت اور مشغولیت کے کام میں حصہ لوں۔ لیکن میں نے ارادہ کرلیا تھا کہ ان کی سزایابی کے بعد مجھے اپنی ناچیز ہستی کو ادائے فرض کے لئے وقف کردیا جائے۔"

5. The last time that Maulana saw her —

"۳۰ اگست کو جب میں بمبئی کے لئے روانہ ہونے لگا تو وہ حسب معمول دروازے تک 'خدا حافظ' کہنے کے لئے آئی..... اُس کی آنکھیں خشک تھیں، لیکن چہرہ اشکبار تھا۔ . . شاید وہ محسوس کررہی تھی کہ اس زندگی میں یہ ہماری آخری ملاقات ہے۔ وہ خدا حافظ اس لئے نہیں کہہ رہی تھی کہ میں سفر کر رہا تھا، وہ اس لئے کہہ رہی تھی کہ خود سفر کرنے والی تھی۔"

(غبار خاطر)

6. Maulana was in Ahmadnagar prison when she fell seriously ill and died. Maulana stood the ordeal with his usual fortitude, though his inner self was shaken in the process of controlling his emotions; his wife died pathetically longing to have a last glimpse of her husband:

"وہ ہر معالج سے یہی کہتی تھیں: بس خدا کے لئے مجھے ایک مرتبہ مولانا کو دکھا دو۔"

(حمیدہ سلطان)



Grave of Begum Azad

7. On his release from prison and return to Calcutta, Maulana Azad was deeply shaken —

"I was now returning after three years but she was in her grave and my home was empty I remembered the lines of Wordsworth:

"But she's in her grave and oh
The difference to me'.

I told my companions to turn the car, for I wished to visit her grave before I went home. My car was full of garlands. I took one and placed it on her grave and silently read the *Fateha*." (*India Wins Freedom*)

8. Maulana Azad did not allow funds to be raised for a memorial to his wife. The amount collected was transferred to Kamala Nehru Memorial Hospital. However, a wing there was named after Begum Azad.



A page from Begum Azad's diary.

Verses in the handwriting of Begum Azad

# Name & Signatures

فیروز بخت
تاریخی نام

"ان کا اصلی نام محی الدّین احمد تھا اور آزاد ان کا تخلص" (فاطمہ بیگم، ہمشیرہ مولانا)

جنوری ۱۹۰۰ء غلام محی الدّین آزاد (خدنگ نظر، لکھنؤ)

اکتوبر ۱۹۰۱ء خادم العلاء بندہ محی الدّین المتخلص بہ آزاد دہلوی (غزل)
مقیم کلکتہ (قلمی مسودہ)

۱۹۰۱ء (۲۵/ رمضان ۱۳۱۹ھ) خادم الطلباء ابوالکلام آزاد دہلوی (اعلان الحق)

۱۹۰۱ء (۱۱/جون) خادم احباب ابوالکلام محی الدّین احمد آزاد دہلوی مقیم کلکتہ (خط بنام مدیر مرقع عالم)

۱۹۰۵ء ابوالکلام دہلوی (لسان الصدق)
ابوالکلام محی الدّین آزاد

نومبر ۱۹۰۳ء
جولائی ۱۹۰۲ء احمد المکنی بابی الکلام آزاد دہلوی (الہلال)

۱۳/ اپریل ۱۹۱۳ء ابوالکلام (نسخہ الغزالی)
۱۹۱۷ء احمد (تذکرہ)
۱۵/ مارچ ۱۹۱۸ء ابوالکلام (خط بنام مولانا دریابادی)
۱۹۱۹ء فقیر ابوالکلام (خلافت نامہ ملیح آبادی)
۹/ محرم ۱۳۳۹ء احمد (مسئلہ خلافت)
۱۹۳۱ء ابوالکلام احمد (ترجمان القرآن)
۴/ ستمبر ۱۹۴۰ء ابوالکلام کان اللہ لہٗ (کاروان خیال)
۲۵/ اکتوبر ۱۹۴۱ء ابوالکلام (نسخہ)
ابوالکلام (غبار خاطر)

"I felt free of all conventional ties and decided that I would chalk out my own path It was about this time that I decided to adopt the pen-name 'Azad' or 'Free' to indicate that I was no longer tied to my inherited beliefs." (*India Wins Freedom*)

.....he was one of the shrewdest persons among the Indians and an arch enemy of British imperialism in India....instructions were issued that the prefix of 'Maulana' should not be used with his name. He was to be addressed in all official papers as 'Mr' " (P.N. Chopra, *National Herald*)

# Views about Individual Life & Character

- Consistency and Steadfastness

سب سے پہلا اور سب سے بہتر رفیق خود اپنا ارادہ اور یقین ہے ......اگر ایک شخص اپنی ہتیلی کے لئے انگاروں کو منتخب کرتا ہے تو خیر یہ بھی ایک راہ ہے بشرطیکہ جلد پھینک نہ دے۔

(مکتوب بنام عبدالماجد دریابادی)

- Difficult Days of Ordeal

یقیناً یہ وہی وقت ہے جس کی صحاح کی حدیث میں خبر دی گئی۔ الصبر فیھن کالقبض علی الجمر ان وقتوں میں ایمان و حق پر استقامت ایسی مشکل ہو جائیگی جیسے انگاروں کو مٹھی میں لینا" ——

(خطبہ صدارت، لاہور ۱۹۲۱ء)



- Imperceptible movement of progress and decline

"ترقی اور تنزل حقیقتاً دونوں بڑی دھیمی چال چلتے ہیں ، ایسی دھیمی چال چلتے ہیں کہ آپ کو پتہ ہی نہیں چلتا کہ کون چل رہا ہے ۔ لیکن کافی وقت گزر جاتا ہے اور کافی مسافت جب زمانہ طے کر لیتا ہے تب آپ چونکتے ہیں ، مورّخ چونکتا ہے اور لکھتا ہے کہ حقیقت یہاں سے یہاں آ گئی" ———— (ابوالکلام آزاد)

- Greatness lies in deeds, not in persons

خدا نے ذات کی بڑائی اور عظمت صرف اپنی کبریائی کے لئے مخصوص کر لی ہے ۔ اور دُنیا کو جو کچھ دیا گیا ہے وہ صرف "عمل" کی بڑائی ہے' لمعات صداقت

(ابوالکلام آزاد)

- Learn to live with difficulties

مصائبِ حیاتِ زندگی کے ساتھ ہیں اور ساتھ ہی ختم بھی ہونگے ۔پس کام کرنے والوں کو ان پر ماتم کرنے کی جگہ کوشش کرنی چاہیئے کہ ان کی دائمی رفاقت کو گوارا بنالیں" ————

(الہلال پہلا شمارہ)

# The Revolutionary

آغشتہ ایم ہر سرِ خارے بہ خونِ دل
قانونِ باغبانیِ صحرا نوشتہ ایم
(غالبؔ)

(We have smeared the point of every thorn with the blood of our heart;
This is how we have laid down the law of gardening in the forest)

— *(Ghalib)*



# A Revolutionary with Violent Tactics

می کشد شعلہ سر از دلِ صد پارۂ ما
جوشِ آتش بود امروز بفوارۂ ما
(غبارِ خاطر)

(Flame gushes out of our heart which is broken into hundred fragments; To day there is the fume of fire in our fountain.)



(1) "He has been a unique figure in our political life for nearly two generations. *Even before he joined the Congress in 1920, he was a revolutionary*." — S. Radhakrishnan

(2) Briefly referring to his involvement in revolutionary politics in Bengal, the Maulana says:

"Bengal did not take this measure (Partition of Bengal) lying down. There was an unprecedented out-burst of political and revolutionary enthusiasm. Shri Arabindo Ghosh left Baroda and came to Calcutta to make it the centre of his activities. His paper *Karmayogin* became a symbol of national awakening and revolt. It was during this period that I came into contact with Shri Shyam Sunder Chakraborty, who was one of the important revolutionary workers of the day. Through him I met other revolutionaries. I remember I met Shri Arabindo Ghosh on two or three occasions. The result was that I was attracted to revolutionary politics and joined one of the groups" — (*India Wins Freedom*)

As a member of the revolutionary group his contribution was:

(a) "I told them that they should not generalize from their experience of a few Muslim officers in Bengal. In Egypt, Iran and Turkey the Muslims were engaged in revolutionary activities for the achievement of democracy and freedom. The Muslims of India would also join in the political struggle if we worked among them and tried to win them as our friends."

(b) "During this period I had also started to work among Muslims and found that there was a group of young men ready to take up new political tasks."

(c) "When I first joined the revolutionaries I found that their activities were confined to Bengal and Bihar........ within two years of the time that I joined, secret societies were established in several of the important towns of Northern India and Bombay." (*India Wins Freedom*)

(3) "He (the Maulana) had fully earned the annoyance of the British rulers. He was said to be in league with the rebel patriots, Maulana Obeidulla and others, who used to send messages written on yellow silken handkerchiefs



Maulana Abdur Razzaq Malihabadi

fomenting strife and rebellion in India against British government. Maulana was also involved in Alipore Bomb case and the British saw his hand also in the derailment of the railway train near Alipore. There is no denying the fact that Maulana's young mind revolted against the "slowness" of the Congress movement and therefore he associated himself with the revolutionaries of Bengal". P.N. Chopra (*National Herald*)

"....اور ہندوستان میں مسلح بغاوت کی تیاریوں میں لگے ہوئے تھے۔ ایک طرف بنگال کے انقلابیوں سے تعلقات استوار تھے، دوسری طرف سرحد کے قبائل میں اُن کے آدمی کام کر رہے تھے.... جب میں اُن کی رفاقت میں (سنہ ۱۹۲۰ء) آیا تو اس وقت مولانا مسلح بغاوت ہی کے قائل تھے۔ ایک دفعہ خود مجھے ایک جگہ بھیجا تھا اور میں دو درجن پستول لے آیا تھا جو اُنہوں نے کسی اور کے ہاتھ بھیج دئے تھے، مگر اسی زمانہ میں ان کے خیالات میں تبدیلی ہوئی اور سمجھ گئے کہ ہتھیاروں کے زور سے انگریزوں کو نہیں نکالا جا سکتا"——

(عبدالرزاق ملیح آبادی)

(5) "Raja Mahendra Pratap said that in the old days when he was organizing a revolutionary movement from Kabul, the Maulana used to keep contact with him. At one time, the Maulana was a believer in violent methods." — *The Hindustan Times*, Feb. 25, 1958.

(6) *Gandhiji's method of non-violence adopted*

"As soon as Gandhiji described his proposal I remembered that this was the programme which Tolstoy had outlined many years ago. If one man was killed, another would always take his place. In fact violence always engendered greater violence. In the Greek legend, 9999 warriors sprouted out of the blood of every warrior killed." — *India Wins Freedom*

# Sources of Revolutionary Spirit



Bengal sowed the seed of revolutionary enthusiasm in Maulana Azad. His visits to Egypt, Iraq, Turkey and Syria and contact with the revolutionaries of those lands turned it into a passion. His study of the revolutionary movements of Ireland and Italy gave an idealistic depth to his revolutionary zeal.

(1) "میری ۱۸ برس کی عمر تھی جب میں نے اِس راہ (آزادی وحق طلبی) میں
تقریر و تحریر شروع کی۔ میں نے زندگی کا بہترین حصہ یعنی عہدِ شباب
صرف اِسی مقصد کے عشق میں قربان کر دیا۔" (قول فیصل)

(2) Shri Arabindo Ghose and Shri Shyam Sunder Chakraborty introduced him to revolutionary politics. He persuaded them to extend the movement to other parts of India and secret societies came to be established in some important towns of northern India.

(3) " . I left Calcutta in 1908 When I came to Iraq, I met some of the Iranian revolutionaries. In Egypt I came into contact with the followers of Mustafa Kamil Pasha .When I went to Turkey I became friend with some of the leaders of the Young Turk movment . .Contact with these Arab and Turk revolutionaries confirmed my political beliefs." (*India Wins Freedom*)

(4) Influence of Jamal-u'd-din Afghani's Ideas:

"...مختلف اِسلامی ملکوں کی اصلاح و تجدید کی تاریخیں ایک ہی شخص سیّد جمال الدّین
افغانی کے ظہور سے شروع ہوتی ہیں جو فی الحقیقت تاریخ اسلام کے سنین اخیرہ کا سب سے بڑا شخص تھا۔ خیالات و
افکار کا پیدا کرنا آسان ہے مگر خیالات و افکار کے بقاء و قیام کے لئے اشخاص پیدا کرنا
مشکل ہے اور مصلح کے لئے جن پیغمبرانہ اوصاف کی ضرورت ہے اِن میں اوّلین
وصف یہی ہے۔" (الہلال جولائی ۱۹۱۴ء)



(5) When in the dock, he openly admitted his seditious activities:

"مجھ پر سڈیشن کا الزام عائد کیا گیا ہے، لیکن مجھے بغاوت کے معنی سمجھ لینے دو۔ بغاوت، آزادی کی اس جدوجہد کو کہتے ہیں جو ابھی کامیاب نہیں ہوئی ہے۔ .... آئرلینڈ کے پارنل ( Parnel ) نے ایک مرتبہ کہا تھا" ہمارا کام ہمیشہ ابتدا میں بغاوت اور آخر میں حب الوطنی کی مقدس جنگ تسلیم کیا گیا ہے۔"

".... میں اپنا بیان اٹلی کے قتیل صداقت گارڈینو برونو ( Giordeno Bruno ) کے لفظوں پر ختم کرتا ہوں، جو میری ہی طرح عدالت کے سامنے کھڑا کیا گیا تھا۔ زیادہ سے زیادہ سزا جو دی جا سکتی ہے بلا تامل دے دو، میں یقین دلاتا ہوں کہ سزا کا حکم لکھتے ہوئے جس قدر جنبش تمہارے دل میں پیدا ہوگی اُس کا عشرِ عشیر اضطراب بھی سزا سن کر میرے دل میں نہ ہوگا۔"

(بیان)

# Behind the Bars

نالہ از بہرِ رہائی نہ کند مرغِ اسیر
خوردِ افسوسِ زمانے کہ گرفتار نہ بود
(غبارِ خاطر)

(The Shrieks of the (encaged)bird are not for freedom.
It is expressing its sorrow for the period it spent outside it)
(Ghubar-i-Khatir)



The Ahmadnagar Fort

(1) *In a letter from Ahmadnagar jail (dated 11 August 1942) he writes:*

"قید و بند کی زندگی کا یہ چھٹا تجربہ ہے۔ پہلا تجربہ سنہ ۱۹۱۶ء میں پیش آیا تھا، جب مسلسل چار برس تک قید و بند میں رہا۔ پھر سنہ ۱۹۲۱ء سنہ ۱۹۳۱ء سنہ ۱۹۳۲ء اور سنہ ۱۹۴۰ء میں یکے بعد دیگرے یہی منزل پیش آتی رہی۔ اور اب پھر اسی منزل سے قافلۂ بادپیمائے عمر گزر رہا ہے۔"
(غبارِ خاطر)

(2) *Suddenly the Maulana was thrown into prison in 1942:*

اَچانک ایک نئی دُنیا میں لاکر بند کر دیئے گئے جس کا جغرافیہ ایک سو گز سے زیادہ پھیلاؤ نہیں رکھتا، اور جس کی ساری مردم شماری پندرہ زندہ شکلوں سے زیادہ نہیں۔ اسی دُنیا میں ہر صبح کی روشنی طلوع ہونے لگی، اسی میں ہر شام کی تاریکی پھیلنے لگی۔"
(غبارِ خاطر)

But the Maulana believed:

"آدمی اپنے آپ کو احساسات کی عام سطح سے ذرا بھی اونچا کرے تو پھر جسم کی آسائشوں کا فقدان اُسے پریشان نہیں کر سکے گا۔"
(غبارِ خاطر)

As the poet has said:

بنا لیتا ہے موجِ خونِ دل سے ایک چمن اپنا
وہ پابندِ قفس جو فطرتاً آزاد ہوتا ہے

Maulana built a world of his own in the prison:

جس قید خانہ میں صُبح ہر روز مسکراتی ہو، جہاں شام ہر روز پردۂ شب میں چھپ جاتی ہو جس کی راتیں کبھی ستاروں کی قندیلوں سے جگمگانے لگتی ہوں، کبھی چاندنی کی حُسن افروزیوں سے جہاں تاب رہتی ہوں، جہاں دوپہر ہر روز چمکے شفق ہر روز نکھرے پرند ہر صبح و شام چہکیں، اسے قیدخانہ ہونے پر بھی عیش و مسرت کے سامانوں سے خالی سمجھ لیا جائے؟"

(غبارِ خاطر)

Jawaharlal Nehru wrote from prison on April 2, 1943:

"During all this period how splendidly Maulana has behaved like the perfect and very gallant gentleman he is ....He has never complained, never found fault with others and always tried to cheer up people."

3. But prison life told upon the health of the Maulana. Pandit Nehru wrote in his Diary on April 13, 1943: "Maulana went down about 5 pounds during the week, possibly six. This after having lost 30 pounds previously. It shows how he has felt the strain and afterwards the shock of his wife's death. Outwardly he has remained his calm, composed and dignified self but his face grows thinner and more lined.....I am worried about him. These people who feel deeply and yet do not show their feelings and grief have a way of harming themselves. I wish I could help him or be of some service to him, but there is little outlet for it here." On 27.3.1945 he again wrote in his Diary: "Maulanas weight has come down from 172 to 127 — a drop of 45."

4 *How he spent his period of detention in Ranchi?*

"زمانہ قیام رانچی سے ایک سال تک جامع مسجد میں اُنہوں نے قرآن مجید کا درس دیا، زیادہ تر اوقات تالیف و تصنیف میں بسر ہوا ــــ رانچی ایک ایسا مُقام تھا جہاں مُسلمان نہایت ذِلّت اور نکبت کی حالت میں تھے۔ ... عیسائی مشنریوں کا جال تار کی طرح پھیلا تھا .... لیکن مولانا کے پرتوِ صحبت نے چند ہی سال کے بعد وہاں کی زمین و آسمان کو بدل دیا...... ان سطروں کو لکھتے وقت مجھ کو یہ دھوکا ہو رہا ہے کہ کیا میں خود ابنِ تیمیہؒ اور ابنِ قیمؒ یا شمس الائمہ سرخسی اور اُمیہ بن عبدالعزیز اُندلسیؒ کے حالات تو نہیں لکھ رہا ہوں" ــــــــــــ (سید سُلیمان ندوی)

5. *Places of internment*

- Ranchi
- Alipore, Calcutta
- Naini, Allahabad
- Meerut
- Gonda
- Moradabad
- Delhi
- Ahmadnagar

# In the Dock

Maulana Azad's statements in the dock bristle with the fret and fume of his revolutionary fervour. His statement before the Magistrate in Calcutta was hailed by Mahatma Gandhi as "a great statement." (*Young India*, 23 Feb 1922). It breathes an spirit of revolutionary zeal comparable to the statements of Irish and Italian leaders of freedom movements.

(1) In his statement issued on 8 December 1921 he said that his arrest symbolized a turning point in the history of the Indian Muslims·

"میں اپنی گرفتاری میں تمام مسلمانان ہند کی ، ایک نئی کروٹ دیکھ رہا ہوں .....
..... میں مسلمانانِ ہند میں پہلا شخص ہوں جس نے ۱۹۱۲ء میں اپنی قوم کو اِس جُرم کی عام
دعوت دی اور تین سال کے اندر اِس غلامانہ رَوِش سے اُن کا رُخ پھیر دیا جس میں گورنمنٹ
کے پُر پیچ فریب نے مبتلا کر رکھا تھا" (قولِ فیصل)

(2) Confesses having spread sedition:

"یقیناً میں نے کہا "موجودہ گورنمنٹ ظالم ہے"، لیکن اگر میں نہ کہوں تو اور کیا کہوں ؟.....
اگر بیوروکریسی کے نزدیک آزادی اور حق طلبی کی جدوجہد جُرم ہو ...... (تو) میں اِقرار
کرتا ہوں کہ میں نہ صِرف اِس کا مجُرِم ہوں بلکہ ان لوگوں میں ہوں جنہوں نے اِس جُرم کی
اپنی قوم کے دِلوں میں تخم ریزی کی ہے اور اس کی آبیاری کے لئے اپنی پوری زندگی وقف
کردی ہے"

(3) Freedom of speech birth right of all men:

"آزادی تقریر اور آزادی اجتماع اِنسان کے پیدائشی حقوق ہیں"

(4) Islam for democracy and expression of truth·

اِسلام کسی ایسے اقتدار کو جائز تسلیم نہیں کرتا جو شخصی ہو .... وہ آزادی اور جمہوریت
کا مُکمّل نِظام ہے جو نوعِ اِنسانی کو اس کی چھینی ہوئی آزادی واپس دلانے کے لئے آیا تھا۔

.....پیغمبرِ اسلام نے فرمایا: "سب سے بہتر موت اس آدمی کی موت ہے جو کسی ظالم حکومت
کے سامنے حق کا اِظہار کرے اور اس کی پاداش میں قتل کیا جائے .... مسلمانوں
کو مِٹ جانا چاہیئے یا آزاد رہنا چاہیئے ۔تیسری راہ اِسلام میں کوئی نہیں .... اِسلام
نے مسلمانوں کی قومیت کی بنیاد ہی اِس بات پر رکھی ہے کہ وہ دُنیا میں سچائی اور
حقیقت کے گواہ ہیں"

(5) Courts are chambers of injustice:

"تاریخ عالم کی سب سے بڑی نااِنصافیاں میدان جنگ کے بعد عدالت کے ایوانوں
میں ہی ہوئی ہیں"

(6) Conscious of his historical role.

"مورخ ہمارے اِنتظار میں ہے اور مستقبل کب سے ہماری راہ تک رہا ہے"

# Draws 'ulama into active politics

ع نکل کر خانقاہوں سے ادا کر رسم شبیری

It was Maulana Abul Kalam Azad who created a stir in the Muslim religious circles. After their heroic role in the movement of 1857 the ulama had either migrated to Hijaz or adopted an attitude of total political aloofness. At a time when the word Wahhabi had become a by word for a rebel, many efforts were made at all-levels to make the group of *'ulama* politically inert and inactive. Maulana Azad broke that spell. Maulana Mahmud Hasan, the famous revolutionary *'alim* of Deobund, was brought into active political struggle by Maulana Azad.

الہلال دیوبند کے حلقہ میں بھی آتا تھا اور حضرت مولانا محمود حسن کی مجلس میں پڑھا جاتا تھا۔ میں نے اس زمانہ میں مولانا محمود حسن کا یہ فقرہ سُنا تھا کہ ہم نے جہاد کا سبق بھلا دیا، اور ابوالکلام نے ہم کو پھر یاد دلا دیا" (سید سلیمان ندوی)

(۱) "۱۹۱۴ء کی بات ہے کہ مجھے خیال ہوا ہندوستان کے علماء و مشائخ کو عزائم و مقاصد وقت پر توجہ دلاؤں۔ ممکن ہے چند اصحاب رشد و عمل نکل آئیں ـــ چنانچہ میں نے اس کی کوشش کی لیکن ایک تنہا شخصیت کو مستثنیٰ کر دینے کے بعد سب کا متفقہ جواب یہی تھا کہ یہ دعوت ایک فتنہ ہے ائذن لی ولا تفتنی۔ یہ مستثنیٰ شخصیت مولانا محمود حسن دیوبندی کی تھی، جو اب رحمتِ الٰہی کے جوار میں پہنچ چکی" ـــــ (ترجمان القرآن)

(۲) "مولانا مرحوم ہندوستان کے گزشتہ دور علماء کی آخری یادگار تھے۔ ان کی زندگی اس عہد حرماں و فقدان میں علماء حق کے اوصاف و فضائل کا بہترین نمونہ تھی۔ ان کا آخری زمانہ جن اعمالِ حقّہ میں بسر ہوا وہ علماء ہند کی تاریخ میں ہمیشہ یادگار رہیں گے۔ ستّر سال کی عمر میں جب اُن کا قد اُن کے دل کی طرح اللہ کے آگے جھک چکا تھا، عین جوار حرم میں گرفتار کئے گئے اور کامل تین سال تک مالٹا میں نظر بند رہے ..... انہوں نے علماء حق و سلف کی سنّت زندہ کر دی اور علماء ہند کے لئے اپنی سنّتِ حسنہ یادگار چھوڑ گئے۔ وہ اگرچہ اب ہم میں موجود نہیں ہیں لیکن ان کی روحِ عمل موجود ہے اور اس کے لئے جسم کی طرح موت نہیں" ـــــ ابوالکلام آزاد: خطبہ صدارت جمعیۃ العلما

Reminds 'ulama of the tortures faced by eminent theologians and divines in the history of Islam·

"آپ حضرت سعید بن المسیّب کو دیکھتے کہ حکامِ جور کے حکم سے اُن کی پیٹ پر دُرّے لگائے جا رہے ہیں مگر ان کی زبانِ صدق بیان اعلان حق میں پہلے سے زیادہ سرگرم ہو گئی ہے .... آپ مدینہ کی گلیوں میں حضرت مالک بن انس کو دیکھتے اُن کی مشکیں اِس زور سے کس دی گئی ہیں کہ دونوں بازو اُکھڑ گئے ہیں اور اُوپر سے پیہم تازیانے کی ضربیں پڑ رہی ہیں ..... آپ امام احمد بن حنبل کو دیکھتے ... کہ نو جلّاد یکے بعد دیگرے تازیانے لگا رہے ہیں، پیٹ زخموں سے چُور چُور ہو گئی ہے، تمام جسم خون سے رنگین ہو چکا ہے۔ ..... (خطبہ صدارت لاہور)

His own revolutionary spirit was prepared to undergo such tribulations and tortures. He recited the following saying of the Prophet mentioned in Bukhari

"اُس خدا کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے، میں چاہتا ہوں کہ اللہ کی راہ میں قتل کیا جاؤں، پھر زندہ ہوں اور قتل کیا جاؤں، پھر زندہ ہوں اور قتل کیا جاؤں، پھر زندہ ہوں اور قتل کیا جاؤں" ـــــ (مقام دعوت)

# *Hizbullah — the Indian Carbonari with religious facade*

فیضی اَز زِندگی مُردہ دِلاں می خواہی
بَایدت گرم تر اَز صُبح قیامت نفسے

(Faizi! If thou wishes to resurrect the dead hearts Blow your (trumpet) louder than that of the morning of the Doomsday.)

1 Maulana Azad established a new party Hizbullah (Party of God) in 1912-13; the following Qurani verse gives the chronogram of its foundation:

اَلاَ اِنَّ حِزبَ اللهِ هُمُ الغَالِبُونَ

1331 A.H (=1912-13 A.D)

In Egypt the followers of Abduh had formed *Hizb-ul-Ummah* (People's Party) in 1907, and the followers of Kamil Pasha *Hizb-ul-Watan* (Party of the Nation).

The organisation of *Hizb-ullah* was divided into three distinct cadres in order to facilitate propagation of revolutionary ideas through dependable persons.

2. The *Hizbullah* had a religious facade but was essentially a political movement. It was to function secretly, its members had to offer a pledge which ran as follows:

نَحنُ اَنصَارُ اللهِ
(ہم اللہ کے مددگار ہیں)

"میری عبادت، میری قربانی، میرا جینا، میرا مرنا، غرضیکہ
ہر چیز صرف اَللہ رَبُّ العَالمِینُ کے لئے ہے جو وحدہٗ لاشریک ہے۔
اِسی قربانی کا مجھے حکم دیا گیا ہے، اور میں اِطاعت گزاروں میں سب سے
آگے ہوں" (قرآن ۶: ۱۶۲—۱۶۳)

3 The Maulana did not reveal all the details about its practical objectives and organisational pattern. However, an article *Hizbullah* (Swaraj Printing Works, Delhi 1921) gives some idea of his aims and objectives. Some of the other articles — e.g.*Maqam-i-Da'wat, Haqiqat al-Sayam, Haqiqat al-Salat*.were intended to provide ideolgical strength to the organisation. The medium of mystic initiation was used. Malihabadi, who was one of the close associates, received the following *Khilafat namah* from the Maulana:

اخویم مولوی عبدالرزّاق صاحب ملیح آبادی نے فقیر کے ہاتھ پر بیعت کی ہے۔
وہ بیعت لینے اور تعلیم و ارشاد سلوک سنّت میں فقیر کی جانب سے ماذون
وہ مجاز ہیں۔ جو طالبِ صادق اُن کے ہاتھ پر بیعت کریں گے انہوں نے خود
فقیر سے بیعت کی۔ وَالعَاقِبَۃُ لِلمُتَّقِینَ (فقیر ابوالکلام کان اللہ ۴ شعبان ۱۳۳۸ھ)


Ghulam Rasool

4. In a letter to Ghulam Mehr, another disciple, the Maulana has spelled out some of his directions: total boycott of foreign goods; use of *khadi*; helping Islamic lands and Khilafat on which depended India's freedom; cooperation and cordial relationship with the Hindus (*Naqsh-i-Azad*)

5. The success of *Hizbullah* depended on the acceptance of an Imam by the community at large. The Maulana ploughed for years the barren land, propagated his ideas from the platform and the press, wrote profusely on religious themes, projected his religious image, but barring enthusiastic Maulana Mahmud Hasan of Deobund and reluctant Maulana Abdul Bari of Farangi Mahal, (Malihabadi, *Zikr-i-Azad*) he could not enlist the support of 'ulama to his cause. For years the idea was nourished by Maulana Azad, but ultimately it was given up and the Maulana turned all his energies to open political struggle as a member of the Congress.

6. That political motivations were behind this organisation is evident from a letter he wrote to Mehr in 1921:

۱۔ "ولایتی کپڑوں کا خریدنا، بیچنا، پہننا، پہنانا یک قلم
ترک کردیں اور دیسی کھدّر کا لباس اختیار کریں۔

۲۔ اسلامی خلافت اور بلادِ اسلامیہ کی حفاظت ہندوستان
کی آزادی پر موقوف ہے۔....

۳۔ احکام و مصالح شریعت کے مطابق ہندوؤں سے
اتحاد ہے۔

۴۔ جو مسلمان مجھ سے اپنی بیعت کا رشتہ قائم رکھنا چاہتا ہے
اُس کا فرض ہے کہ اِن باتوں پر کاربند ہو۔ جس نے اس پر
عمل نہیں کیا اس سے میرا کوئی رشتہ نہیں" (نقش آزاد : مہر)

7. For training disciples and supporters, Maulana Azad established a *Dar-ul-Irshad.* It was planned as an ideological nursery for the propagation of revolutionary ideas.

8. *Aims and Ideals in Early life.*

"۱۹۱۱ء میں جب کہ میری موجودہ پبلک زندگی کا بالکل ابتدائی عہد تھا مجھے موقعہ ملا کہ اپنی آئندہ زندگی کے لئے ایک مذہبِ عمل قرار دے لوں .... میں نے اپنے لئے جو راہِ عمل منتخب کی تھی، وہ دعوۃ و تبلیغ کی راہ تھی .... میں اپنی راہ طلبی کا ہاتھ ابراہیم محمود علیہما الصّلوٰۃ والسّلام کے رہنما ہاتھوں میں دینے کے لئے مضطر تھا۔ گریبالڈی، میزینی، یا گلیڈ اسٹن اور پارنل بننے کا عشق میرے اندر نہ تھا۔"

(مسئلہ خلافت و جزیرۂ عرب)

9. *Ways to organise community life.*

کتاب و سنّت نے جماعتی زندگی کے تین رُکن بتلائے ہیں:

(۱) تمام لوگ کسی ایک صاحبِ علم و عمل مسلمان پر جمع ہو جائیں۔

(۲) وہ جو کچھ تعلیم دے، ایمان و صداقت کے ساتھ قبول کریں۔

(۳) قرآن و سنت کے ماتحت اس کے جو کچھ احکام ہوں اُن کی بلا چوں وچرا تعمیل و اطاعت کریں۔

سب کی زبانیں گونگی ہوں، صرف اس کی زبان گویا ہو۔ سب کے دماغ بیکار ہو جائیں صرف اس کا دماغ کارفرما ہو، لوگوں کے پاس نہ زبان ہو نہ دماغ۔ صرف دل ہو جو قبول کرے، صرف ہاتھ پاؤں ہوں جو عمل کریں" ______ مسئلہ خلافت و جزیرۂ عرب

ابوالکلام آزاد، مولوی، کُنیّت محی الدّین، پسر مولانا خیر الدّین آف کلکتہ (ڈیفنس آف انڈیا ایکٹ کے تحت بہار و اڑیسہ میں اس کی نقل و حرکت کو محدود کر دیا گیا ہے) ان اداروں کے علاوہ جو مولوی عبید اللہ نے شمالی ہندوستان میں شروع کئے تھے، ایک اور سازشی نے کلکتہ میں کام کرتے ہوئے عوام میں جنون پیدا کرنے کی شروعات کی تھی ــــ مولوی ابوالکلام آزاد نے ۱۹۱۲ء میں ایک انجمن بنام "جمعیتہ حزب اللہ" قائم کی جس کا مقصد ظاہری اسلام کا احیاء تھا۔ اس کا بانی قابلِ اعتراض اخبار "الہلال" کا ایڈیٹر تھا۔ جو بعد میں پریس ایکٹ کے تحت کارروائی کی وجہ سے بند ہو گیا تھا۔ وہ باغی صحافی مقرر کی حیثیت اور اتحادِ اسلامی کے کٹر حامی کی حیثیت سے پہلے ہی شہرت حاصل کر چکا تھا۔"

(انڈیا آفس ریکارڈ بحوالہ احمد سعید ملیح آبادی)

# Oratory — Weapon of the Revolutionary



لطفِ گویائی میں تیری ہمسری ممکن نہیں
ہو تخیّل کا نہ جب تک فکرِ کامل ہم نشیں

(اقبال)

Maulana Azad's oratory awakend the masses from their slumber. His exhortations had tremendous impact on those who heard him speak or read his articles in print. His words in *al Hilal* were traced in fire. Some of his articles deserve a place in the revolutionary literature of the world.

(۱) میں وہ صور کہاں سے لاؤں جس کی آواز چالیس کروڑ دلوں کو خوابِ غفلت
سے بیدار کر دے؟ میں اپنے ہاتھوں میں وہ قوت کیسے پیدا کروں
جن کی سینہ کوبی کے شور سے سرگشتگانِ خواب موت اور
ہوشیار ہو جائیں" ———————— (الہلال)

(۲) آہ ، میں چاہتا ہوں کہ جی بھر کے روؤں اور جسقدر چیخ چیخ کے نالہ و فریاد کر سکتا ہوں ، کرتا رہوں ۔ میری چیخیں تمہارے عیش و نشاط کو مکدّر کر دیں ، میرا نالہ و بُکا تمہارے عیش کدوں کو ماتم کدہ بنا دے ، میری آہوں سے تمہارے دِلوں میں ناسور پڑ جائیں ، میری شورشِ غم سے تمہارے چہروں کی مسکراہٹ معدوم ہو جائے ۔ میں تم کو غم و ماتم سے بھر دوں ، میں تم کو درد و حسرت کا پُتلا بنا دوں تمہاری آنکھیں ندیوں کی طرح بہ جائیں ، تمہارا دل تنور کی طرح بھڑک اٹھے ، تمہاری زبانیں دیوانوں کیطرح چیخ اُٹھیں اور تمہاری غفلتِ عیش اور بے دردی نشاط کی وہ بستی جو مُدّتوں سے برابر آباد چلی آتی ہے ، اس طرح اُجڑ جائے کہ پھر کبھی آباد نہ ہو ——

روئے بازار مُراد اِمروز عُرفی با منست
دیدۂ تر می فروشم دامن تر می خرم

(افسانۂ ہجر و وصال)

(۳) آہ ، تمہاری غفلتوں پر اگر آسمان روئے اور زمین ماتم کرے ، اگر مُرغانِ ہوائی سنج ہوں اور سمندروں سے مچھلیاں غم کرنے کے لئے اچھل پڑیں ، جب بھی اس کا ماتم ختم نہ ہو گا ۔ کیونکہ تمہارا ماتم تمام دنیا کا ماتم ہے ، اور چراغ کے بجھنے کا رونا چراغ پر رونا نہیں ہے بلکہ گھر کی تاریکی پر رونا ہے ۔" —————— (حقیقۃ الحج)

(۴) خدارا بتلاؤ! میں تمہارے ساتھ کیا کروں ؟ کیا یہ سچ نہیں ہے کہ آج جن باتوں کے لئے تم رو رہے ہو یہ وہی باتیں ہیں جو ایک زمانے میں میری زبان سے فریاد کا اِضطِراب اور طلب کی چیخ بن کر نکلتی تھیں ، مگر تمہارے سینے کے اندر پتھر کا ایک ٹکڑہ ہے اس سے ٹکرا ٹکرا کر واپس آجاتی تھیں ، اور تم یک قلم اِنکار و اَغراض میں غرق تھے ۔" (مسئلہ خلافت اور جزیرہ عرب)



"Azad the orator could move an audience almost as effectively as Azad the writer. All over India people heard him, and one of the many his speaches recruited for the national cause was a young man in Bihar called Jayaprakash Narayan." ... .

— Rajmohan Gandhi, *Understanding the Muslim Mind.*



# The Statesman



ما نبودیم بدین مرتبہ راضی غالبؔ
شعر خود خواہش آن کہ گردد فنِ ما

*(Ghalib! We were not prepared to accept this position;*
*Poetry itself expressed the desire to become our art.)*

# A Statesman



With Lord Wavell in Simla.
June–July 1945

گویند پس از ہزار سال از عالم
روشن جانے ز آسماں زیر آید
خاقانی ازاں جنس دریں دہر مجو
بر رہ منشیں کہ کارواں دیر آید

(They say it is after thousand years that a luminous soul comes down from thesky, Khagani! Do not search for that type of prodigy and do'nt sit in expectation of him for the caravan comes late.)



With Pastor Niemoller (Germany), Lord Boyd Orr and Lady Orr in Delhi January 1953.

"Maulana Azad was always more of a statesman than a diplomat or political tactician"
— Humayun Kabir

Endowed with the keen and penetrating insight of a statesman, Maulana Azad evinced a rare quality of tackling baffling situations. He could bring about conciliation and concord among fighting groups through his healing touch and clear and cogent arguments. At a particularly critical movement in India's freedom struggle he led the Congress and conducted negotiations with remarkable astuteness of mind. On his death *Nagpur Times* wrote:

"Very few can know the role played by Maulana Azad in evolving solutions for critical situations in which the country was plunged time and again in the post freedom period."

"He is essentially the scholar whom circumstances have forced into a life of action." — Jawaharlal Nehru



With colleagues at Allahabad, 1931

# An Associate of Mahatma Gandhi





Seminar on "Gandhian Outlook and Techniques". *L to R*: Prof. Tucci, Dr. Mohammad Husain Haekal, Lord Boyd Orr, last but one Prof. Massignon.

Maulana Azad was one of the most sincere, loyal and devoted associates of Gandhiji. *Bharat Jyoti* wrote about him: "Even before Gandhiji shot into the forefront of India's national struggle, Azad was there." He was always proud of having served the country as one of his associates. In 1908 when Maulana Azad's father died, Gandhiji sent a condolence telegram to him from Transval. In 1918 Gandhiji wanted to meet him in Ranchi, but the Government did not permit him. For the first time, he met Gandhiji on January 20, 1920 at the house of Hakim Ajmal Khan.

"Beginning from 1920, upto the last days of his life, I have had the privilege of seeing Gandhiji at very close quarters and have in fact been one of his associates." *(Gandhian Outlook and Techniques)*

Similarly, Gandhiji felt:

"I have had the privilege of being associated with Maulana Abul Kalam Azad in national work since 1920. In the knowledge of Islam, he is surpassed by no one. He is a profound Arabie scholar. His nationalism is as robust as his faith in Islam" (May 18, 1940).

Gandhiji's greatness in his eyes lay in the following:

"..... he propounded non-violence not as a mere theoretical idea, but as a practical programme. In fact, his life was a shining example of this principle and that is why he was able to convert large masses of men to his way of thinking. In doing so, Gandhiji at the same time offered to the world a moral substitute for war. Till his time, even thinkers who had recognized the futility of war could offer no substitute for it." *(Gandhian Outlook)*

"ٹالسٹائی سے پہلے بھی دُنیا کو نان کوآپریشن کی سچائی معلوم تھی، لیکن مہاتما گاندھی سے پہلے اس کی عملی طاقت کا راز اُسے معلوم نہ تھا" ——— (خطبہ صدارت، کانگریس ۱۹۲۳ء)



With Gandhiji and Mrs. Sarojini Naidu

"تاریخِ انسانی کے ہر دور میں آپ دیکھیں گے کہ انسان نے دُنیا میں بہت سی حدبندیاں قائم کی ہیں۔ جیسے جغرافیائی حدبندی .... قومی حدبندی .... لسانی حدبندی .... یہ تمام حدبندیاں ہماری زندگی کی قدرتی ضروریات ہیں۔ لیکن جب تک یہ تعمیری دائرے میں رہتی ہیں، ہمارے لئے ایک بڑا سہارا بنتی ہیں اور جب یہ تخریبی رنگ اختیار کرلیتی ہیں .... تو وہی مقاصد جو ان کے سہارے چمکتے تھے، خاک میں مل جاتے ہیں .... مہاتما گاندھی کی ہستی تاریخ عالم کی ان ہی ہستیوں میں سے ایک تھی۔ وہ دُنیا کی ان تمام حدبندیوں سے بلند تر تھے۔"

(ابوالکلام)



At Gandhiji's Funeral, with Lord and Lady Mountbatten



At Rajghat with Members of the Cabinet, Independence Day, 1948



At Rajghat

# With Nehru, friend and comrade





Pt. Jawaharlal Nehru and Maulana Azad were close personal friends who held common views and often followed common paths. Pandit Nehru used to say:

"....there are very few persons with whose opinions and advice on public or private matters I would value more." *(Diary)*

He admired the Maulana for his (a) vastness of knowledge, (b) sharpness of mind as a razor's edge, (c) strong commonsense, (d) fine thinking and magnificient writings, (c) urbanity and culture, (f) humour (g) prodigious memory and (h) a unique graciousness.

- He wrote in his Prison Diary:

"Maulana is an extraordinarily interesting companion. The more I know him, and I have known him now for over 21 years, the more I find in him. I wish I could profit more by his enforced companionship. Meanwhile, I am having a peep into Urdu poetry. He tells me, or rather writes for me, a verse or two daily."

- He read out the MS of his *Discovery of India* to the Maulana :

"Maulana's suggestions are fewer and almost always, in keeping with the general scheme" (Nehru)

- He started learning modern Persian also from him "an ideal teacher, except that he is too erudite." On Nehru's birthday, the Maulana garlanded him in Ahmadnagar jail.

Notwithstanding all its mutual regard and affection, no two persons could be so different in temperament as Pandit Nehru and Maulana Azad.

"He and I" wrote Jawaharlal Nehru," are in some ways — in outlook, approach on life etc — as poles apart... He is difficult to get into, and has a thick superficial covering which conceals the inner contents.. ....There is something big in him — both as a scholar and man of action — still there is something lacking which prevents him from bearing rich fruit as he should..... As a man of action also his record would have been a far more dominating one but for that lack of something. Is he too philosophical or too cynical or too sensitive? He is all that and yet the lack is of something else..... Perhaps it is a certain vital energy, the force of life that must out, that Maulana lacks....His intellect grew at the expense of other aspects of his nature. Not that he is at all austere or stoically indifferent to the world's ways. He is human and full of humour. ... It is passion that he lacks. He is too intellectual, too cultured, to be carried away ...I always





feel at a slight disadvantage in discussing anything with him. I cannot adopt my usual free and easy manner as this might rub him the wrong way."

Maulana Azad's account supplies the other side of the picture. He observes in *India Wins Freedom*:

"Jawaharlal is one of my dearest friends and his contribution to India's national life is second to none. He has worked and suffered for Indian freedom, and since the attainment of independence, he has become the symbol of our national unity and progress. I have nevertheless to say with regret that he at times is apt to be carried away by his feelings. Not only so, but sometimes he is so impressed by theoretical considerations that he is apt to underestimate the realities of a situation....... His fondness for abstract theory was responsible for his statement about the Constituent Assembly. The same theoretical bias led him to commit a similar mistake in 1937 when the first elections were held under the Government of India Act, 1935 .....

"From the very beginning of my activities in the Congress, Jawaharlal and I have been the best of friends. We have always seen eye to eye and leaned on one another for support....In fact my friendship with the family dated from the days of Pandit Motilal Nehru. In the beginning I had looked on Jawaharlal as a brother's son, and he had regarded me as his father's friend. Jawaharlal is by nature warm hearted and generous and personal jealousies never enter his mind. However, there were some among his relations and friends who did not like his cordial relations with me and sought to create difficulties and jealousies between us. Jawaharlal has a weakness for theoretical considerations and they took advantage of this to turn him against me. They spoke to him and said that the alliance of Congress with the Unionist Party was in principle wrong.....Jawaharlal came to me early next morning and with great affection and sincerity assured me that his criticism did not for a moment indicate any lack of confidence in my leadership. He admitted frankly that his reading had been wrong and he desired that we should forget the whole episode ..His nature is such that if he is moved by an idea, he expressed it without any mental reservation, but if he finds later that he has been wrong, he never hesitates to admit his mistake. I was pleased by his frank talk."

Maulana Azad's last words — *Khuda Hafiz* — were addressed to Pandit Jawaharlal Nehru, his friend and comrade with whom he had a tacit agreement, "till death make us part!"

Last night at about 8-30 when a doctor informed him that Mr. Nehru was there by his side, Maulana Azad opened his eyes, and said "Khuda Hafiz" (farewell). At one time when a doctor was administering an injection, Maulana Azad told him "Please leave me to God" — *The Hindustan Times*, 22 February, 1958.



At a public meeting in Bombay, 1940.

Last night at about 8-30 when a doctor informed him that Mr Nehru was there by his side, Maulana Azad opened his eyes and said "Khuda Hafiz" (farewell). At one time when a doctor was administering an injection, Maulana Azad told him "Please leave me to God"

The Hindustan Times
22 February 1958

# With Congress in the Freedom Struggle



Maulana Azad joined the Indian National Congress in 1920 and remained closely connected with the organisation till his death. He took part in its deliberations at all levels, helped in the implementation of its policies and guided its destinies at the most crucial moment in its history. He explained his point of view, argued with its critics, but in the true spirit of a disciplined soldier carried out the majority decision. Pandit Jawaharlal Nehru writes in his Diary:

"Having taken a step deliberately, he is fully prepared to accept all the consequences that flow from it, without murmur or complaint, even though that step was, in some ways, against his own judgement. Later happenings have justifed him. Every criticism he made during our long deliberations from May to August last (1942), is now seen to have been correct. Yet he never points out or even refers to it."

Though he had accepted Gandhiji's 'policy of non-violence', he never gave it the position of a 'principle and the revolutionary zeal which justified violent methods, never died out completely in him. Regarding the 1942 agitation, Pandit Jawaharlal Nehru writes:

"Bapu's repeated references to possible anarchy — how strenuously Maulana argued against this....As Maulana has said here if there was to be violence, we ought to have taken to it in a more disciplined and organised way. What was the good of these petty and irritating outbursts of violence?

At the same time he knew when to avoid agitation and derive advantage from negotiations.

"It is common knowledge that since the first Simla Conference at least on four different occasions there were attempts both from within and outside the Congress to precipitate a movement and force Congress to resort to direct action but I was convinced that in view of the conciliatory attitude of the British Government such a course would be ill-advised" (*India Wins Freedom*)

And Maulana was firm as a rock where his principles were involved:

"He, who stood for good sense and moderation in all things, stood like a rock where, his basic convictions were concerned." — J.B. Kripalani



U.P. Leaders' Camp, 1940

# President of Indian National Congress



Just after the "Quit India" Resolution was passed in Bombay on August 8, 1942



Presiding at the Ramgarh Session, March,1940.

(1) Twice Maulana Azad was elected President of the Indian National Congress — in 1923 and 1940 These were hectic years of political activity and needed a statesman of great vision, able to carry diverse sections of opinion with him, to be the pilot of the ship. Maulana proved his mettle as a leader of the nation

(2) "Any one else in his position might not have been able to show the courage and determination with which he bore the responsibilities of the great office for six long years The credit for bringing us to the present position in our struggle for our independence goes entirely to Maulana Azad" — Sardar Patel

(3) Nehru wrote on February 27, 1940—·

"Never before has India had to face more difficult problems, in the national and international fields than today. .We welcome him (Maulana Azad) therefore as a brave and tried captain of our force...... ."

In 1942 he said·

"(Maulana Azad) has been a tower of strength to us".

(4) In 1923, the main problem was to maintain the unity of the Indian National Congress and in 1940 it was to maintain the unity of the country. Maulana struggled hard to achieve these objectives

(a) Council-entry was the main problem before the country in 1923. The Maulana presented the compromise formula for two conflicting schools of thought those who believed in the Council-entry programme were permitted to do it in order to capture those bodies and non-cooperate from within, those who did not believe in that programme were asked to devote themselves to carrying out the constructive programme of the Congress. It saved the Congress from division and split.

"he.... deeply impressed his colleagues . ..(by) his capacity to reconcile conflicting view points and bringing about amity in the midst of diversity." — Rajendra Prasad



With Subhas Chandra Bose, Jamnalal Bajaj, Patel and others at Sevagram.



In conversation with Nehru, Patel and Maniben Patel



Nehru at the saluting base with Azad, Ansari and others (Lahore, 1929).

(b) Before Maulana laid down his office of Presidentship, he had piloted the ship to a safe anchor:

"The acceptance of the Cabinet Mission Plan by both Congress and Muslim League was a glorious movement in India. It meant that the difficult question of Indian freedom had been settled by negotiation and agreement and not by methods of violence and conflict It also seemed that the communal difficulties had been finally left behind. Throughout the country there was a sense of jubilation and the people were united in their demand for freedom We rejoiced but we did not then know that our joy was premature and bitter disappointment awaited us." — *(India Wins Freedom)*

But the Maulana had done his job as the Congress President!



Inspecting Congress Volunteers with Dr. Rajendra Prasad, 1940.



With Pt. Nehru at tea table after a Congress Working Committee Meeting, 1945.



With Pandit Nehru, Khan Abdul Ghaffar Khan, Bhulabhai Desai and Rajendra Prasad.

# With Members of the Congress Working Committee



With Pandit Nehru at the Congress Working Committee meeting in July 1949.





With Dr M.A. Ansari and Dr. B.C. Roy at the Congress Working Committee meeting in Bombay (1934).

At the Congress Working Committee meeting held in Wardha (Feb 1942) to discuss the war crisis in relation to India's demand for freedom.




In June 1947, the Congress Working Committee met at Delhi to ratify the Resolution accepting the transfer of power on the basis of Partition. (Mahatma Gandhi, Azad, Patel, Ghaffar Khan, Nehru)



At Simla Conference: Pt. Pant, C. Rajagopalachari, M. Saadullah.



With Members of the Congress Working Committee on board the S.S. "El Madina", 2 January,1938.



With Pt. Nehru, Pt. Pant, Dhebar & Others; after Nehru's election as party leader in 1957.

# As Negotiator

The Maulana, with his alert mind, firm grasp of the minutest details, and impeccable sincerity of purpose, was unrivalled negotiator. Jawaharlal Nehru used to say: "Maulana's prodigious memory for details and his keen analytical mind makes the past vivid and living." Lord Pethick-Lawrence wrote about him:

> "In 1946 when I had the Cabinet Mission to India to arrange for the transference of power, I saw him nearly every day for a large part of the period of my visit. He was then President of Congress and as a distinguished and learned Moslem he had a unique and sometimes a difficult role to play. But I formed a high opinion of his character and intellectual gifts and he always bore himself with great dignity and discretion."

"I had the good fortune of seeing Maulana Azad's work not only during the Simla Conference but also during the negotiations with the British Cabinet Mission led by Lord Pethick-Lawrence. Never was the quality of Maulana Azad's intellect more clearly seen then during these discussions." — Humayun Kabir



With Sir Stafford Cripps

With Lord Pethick-Lawrence









# *Dawn of Freedom finds Azad Depressed and Morose*

Maulana Azad began his political career by opposing the partition of Bengal; he ended it by opposing the Partition of the country in 1947. He fought tooth and nail against the very concept of partitioning the country. The AICC considered the resolution and passed it by a narrow majority; 29:15.

"The resolution was no doubt passed, but what was the condition of the people's mind? All hearts were heavy at the idea of partition". (*India Wins Freedom*)

His condition on October 14, 1947 at the swearing-in ceremony has been thus described by Mosley·

"They were nearly all there: Nehru, his saffron face drawn with weariness, rings under his eyes, in a state of sublime exhaustion; Patel, more like a Roman Emperor than ever, wearing his *dhoti* like a toga and his triumph like a flag; a grinning Rajagopalachari, as near to a state of intoxication as that dedicated old teetotaller will ever be; Prasad, near to tears; Rajkumari Amrit Kaur, actually in tears; and only the sad, sad face of Maulana Abul Kalam Azad, to whom this occasion was something of a tragedy, sticking out from the sea of happy faces like a gaunt and ravaged rock. (*The Last Days of British Raj*)

# *With Heads of States & Governments*



Maulana Azad with Prof. Heuss, President of the Federal Republic of Germany in July, 1955.



With King Zahir Shah of Afghanistan on February 14, 1958. On Maulana Azad's death, King Zahir Shah said, "He had a prominent place in the intellectual circles of all eastern countries. His (contribution) is well known in the intellectual circles of Afghanistan".



Being received by Mr. Ardman Menderes, Prime Minister of Turkey, at Ankara, June ,1951.



Welcoming H.M. The King of Saudi Arabia (November 11, 1955)



Talking to Marshal Shah Mahmoud Khan, Prime Minister of Afghanistan, New Delhi, September,1951.

# Negotiates Cultural Agreements



Signing Cultural Agreement with Indonesia, Delhi, December, 1955.



With Dr. Ali Asghar Hekmat, Iranian Ambassador after signing the agreement, Delhi, December, 1956.



Indo-Iranian Cultural Agreement.

# An Historic Oration at Jama 'Masjid





(1) On October 1947, the Maulana addressed the people assembled in the Jama Masjid of Delhi. He said:

”میرے عزیزو! آپ جانتے ہیں کہ وہ کونسی چیز ہے، جو مجھے یہاں
لے آئی ہے۔ میرے لیئے شاہ جہاں کی اس یادگار مسجد میں یہ اجتماع
کوئی نئی بات نہیں ہے۔ میں نے اس زمانہ میں جس پر لیل ونہار کی
بہت سی گردشیں بیت چکی ہیں، تمہیں یہیں سے خطاب کیا تھا۔
جب تمہارے چہروں پر اضمحلال کی بجائے اطمینان تھا اور تمہارے
دلوں میں شک کی بجائے اعتماد۔ آج تمہارے چہروں کا اضطراب
اور دلوں کی ویرانی دیکھتا ہوں تو مجھے بے اختیار پچھلے چند برسوں کی
بھولی بسری کہانیاں یاد آجاتی ہیں۔ تمہیں یاد ہے، میں نے تمہیں
پکارا تم نے میری زبان کاٹ لی، میں نے قلم اٹھایا اور تم نے میرے
ہاتھ قلم کر دیئے۔ میں نے چلنا چاہا، تم نے میرے پاؤں کاٹ دیئے۔
میں نے کروٹ لینی چاہی، تم نے میری کمر توڑ دی ....... سچ
پوچھو تو میں ایک جمود ہوں یا ایک دور افتادہ صدا، جس نے وطن
میں رہ کر بھی غریب الوطنی کی زندگی گزاری ہے۔ اس کا یہ مطلب
نہیں ہے کہ جو مقام میں نے پہلے دن اپنے لئے چن لیا تھا، وہاں
میرے بال و پر کاٹ لئے گئے ہیں۔ یا میرے آشیانے کے لیئے جگہ
نہیں رہی۔ بلکہ میں یہ کہنا چاہتا ہوں کہ میرے دامن کو تمہاری

دست درازیوں سے گلہ ہے۔ میرا احساس زخمی اور میرے دل کو صدمہ ہے۔ سوچو تو سہی تم نے کون سی راہ اختیار کی، کہاں پہنچے اور اب کہاں کھڑے ہو؟ . . . . . . . میں تم کو یقین دلاتا ہوں کہ ہم کو ہمارے سوا کوئی زیر نہیں کر سکتا۔ میں نے ہمیشہ کہا اور آج پھر کہتا ہوں کہ تذبذب کا راستہ چھوڑ دو۔ شک سے ہاتھ اٹھا لو اور بدعملی کو ترک کر دو۔ یہ تین دھار کا انوکھا خنجر لوہے کی اس دو دھاری تلوار سے زیادہ کاری ہے، جس کے گھاؤ کی کہانیاں میں نے تمہارے نوجوانوں کی زبانی سنی ہیں . . . . یہ فرار کی زندگی جو تم نے ہجرت کے مقدس نام پر اختیار کی ہے، اس پر غور کرو۔ اپنے دلوں کو مضبوط بناؤ، اور اپنے دماغوں کو سوچنے کی عادت ڈالو، اور پھر دیکھو کہ تمہارے یہ فیصلے کتنے عاجلانہ ہیں، آخر کہاں جا رہے ہو اور کیوں جا رہے ہو؟ —— یہ دیکھو، مسجد کے بلند مینار تم سے اچک کر سوال کرتے ہیں کہ تم نے اپنی تاریخ کے صفحات کو کہاں گم کر دیا ہے؟ ابھی کل کی بات ہے کہ جمنا کے کنارے تمہارے قافلوں نے وضو کیا تھا۔ اور آج تم ہو کہ تمہیں یہاں رہتے ہوئے خوف محسوس ہوتا ہے۔ حالانکہ دہلی تمہارے خون سے سینچی ہوئی ہے، —— یہ دیکھو تمہارے دل تو ان کے ساتھ ہی رخصت نہیں ہو گئے۔ اگر دل اب تک تمہارے پاس ہیں، تو اسے خدا کی جلوہ گاہ بناؤ، جس نے آج سے تیرہ سو برس پہلے عرب کے ایک امی کی معرفت فرمایا تھا "جو خدا پر ایمان لائے اور اس پر جم گئے تو پھر ان کے لیئے نہ تو کسی طرح کا ڈر ہے اور نہ کوئی غم"۔ . . . . . . . آج بھی کہ ہم ایک دور انقلاب کو پورا کر چکے ہیں، ہمارے ملک کی تاریخ میں کچھ صفحے خالی ہیں اور ہم ان صفحوں میں زیب عنوان بن سکتے ہیں،



مگر شرط یہ ہے کہ ہم اس کے لیئے تیار بھی ہوں۔ . . . . . . . میں تم سے یہ نہیں کہتا کہ تم حاکمانہ اقتدار کے مدرسے سے وفاداری کا سرٹیفکٹ حاصل کرو اور کاسہ لیسی کی وہی زندگی اختیار کرو، جو غیر ملکی حاکموں کے عہد میں تمہارا شعار رہا ہے۔ میں کہتا ہوں کہ جو اجلے نقش و نگار تمہیں اس ہندوستان میں ماضی کی یادگار کے طور پر نظر آ رہے ہیں وہ تمہارا ہی قافلہ لایا تھا، انہیں بھلاؤ نہیں۔ انہیں چھوڑو نہیں۔ ان کے وارث بن کر رہو اور سمجھ لو کہ اگر تم بھاگنے کے لئے تیار نہیں، تو پھر تمہیں کوئی طاقت بھگا نہیں سکتی۔ آؤ، عہد کرو کہ یہ ملک ہمارا ہے، ہم اس کے لئے ہیں اور اس کی تقدیر کے بنیادی فیصلے ہماری آواز کے بغیر ادھورے ہی رہیں گے . . . . آج زلزلوں سے ڈرتے ہو، کبھی تم خود ایک زلزلہ تھے۔ آج اندھیرے سے کانپتے ہو، کیا یاد نہیں کہ تمہارا وجود ایک اجالا تھا! یہ بادلوں نے میلا پانی برسایا ہے، تم نے بھیگ جانے کے خدشے سے اپنے پائینچے چڑھا لئے ہیں۔ وہ تمہارے ہی اسلاف تھے جو سمندروں میں اتر گئے، پہاڑوں کی چھاتیوں کو روند ڈالا۔ بجلیاں آئیں، تو ان پر مسکرا دیئے۔ بادل گرجے تو قہقہوں سے جواب دیا۔ صرصر اٹھی تو اس کا رخ پھیر دیا۔ آندھیاں آئیں تو ان سے کہا کہ تمہارا راستہ یہ نہیں ہے۔ یہ ایمان کی جانکنی ہے کہ شہنشاہوں کے گریبانوں سے کھیلنے والے، آج خود اپنے گریبانوں سے کھیلنے لگے۔ اور خدا سے اس درجہ غافل ہو گئے کہ جیسے اس پر کوئی ایمان ہی نہیں تھا . . . عزیزو! میرے پاس تمہارے لئے کوئی نیا نسخہ نہیں ہے۔ وہی پرانا نسخہ ہے، جو برسوں پہلے کا ہے۔ وہ نسخہ جس کو کائنات انسانی کا سب سے بڑا محسن لایا تھا اور وہ نسخہ ہے قرآن کا یہ اعلان کہ وَلَا تَهِنُوا وَلَا تَحْزَنُوا وَأَنْتُمُ الْأَعْلَوْنَ

اِنْ کُنْتُمْ مُؤمِنِیْن۔"

Referring to this speech, Rashid Ahmad Siddiqi wrote :

"پھر جیسے بوڑھے سردار کی شریانوں میں خون کے ساتھ ہمت اور عزیمت کے شرارے کوندنے لگے ہوں، لیکن اپنے وقار پر قابو رکھتے ہوئے ... (تقریر کی) .. کسے معلوم مولانا، ان کی تقریر اور مجمع کے ہلکے گہرے نقوش جامع مسجد کے سنگ و خشت سقف و مینار و محراب کے نقش و نگار میں کسی نامعلوم طریقے سے پیوست یا مرتسم ہو گئے ہوں اور خدا ہی جانتا ہے کہ قوم کی تقدیر میں ان کی بازگشت کب اور کس طور پر سنائی دے۔"



# Maulana Azad and the Muslims

(1) *Exhorts Muslims to give up attitude of political aloofness*

- "ہندوؤں کے لئے ملک کی آزادی کے لئے جدوجہد کرنا داخل حب الوطنی ہے لیکن مسلمانوں کے لئے ایک فرض دینی ہے اور داخل جہاد فی سبیل اللہ۔"
  ——— الہلال
- "اگر تم کہو کہ تاریخ ہند میں ہمارے لئے بھی ایک شرف و عظمت کا باب ہوگا تو تم خاموش رہو، اور مجھ سے کہو کہ میں اسے پڑھ دوں۔ بے شک ایک باب ہوگا، مگر جانتے ہو اس میں کیا ہوگا؟ اس میں لکھا ہوگا کہ ہندوستان ملکی ترقی اور ملکی آزادی کی راہ میں بڑھا، ہندوؤں نے اس کے لئے اپنے سروں کو ہتھیلی پر رکھا مگر مسلمان غاروں میں چھپ گئے۔ انہوں نے پکارا، مگر انہوں نے اپنے منہ اور زبان پر قفل چڑھا دیئے"
  الہلال
- "الہلال نے تین سال کے اندر مسلمانان ہند کی مذہبی و سیاسی حالت میں ایک بالکل نئی حرکت پیدا کر دی۔ پہلے وہ ہندو بھائیوں کی پولیٹیکل سرگرمیوں سے نہ صرف الگ تھے بلکہ ان کی مخالفت کے لئے بیوروکریسی کے ہاتھ میں ایک ہتھیار کی طرح کام دیتے تھے،"
  ——— ابوالکلام آزاد

(2) *Preaches Hindu-Munslim unity*

"آج اگر ایک فرشتہ آسمان کی بدلیوں میں سے اتر آئے اور دہلی کے قطب مینار پر کھڑا ہو کر یہ اعلان کر دے کہ سوراج چوبیس گھنٹے کے اندر مل سکتا ہے بشرطیکہ ہندوستان ہندو مسلم اتحاد سے دست بردار ہو جائے۔ تو میں سوراج سے دست بردار ہو جاؤں گا۔ کیونکہ اگر سوراج ملنے میں تاخیر ہوئی تو یہ ہندوستان کا نقصان ہوگا، لیکن اگر ہمارا اتحاد جاتا رہا تو عالم انسانیت کا نقصان ہوگا"۔ —— ابوالکلام آزاد

(3) *Rejects the concept of majority and minority*

- "دراصل اس بارے میں اوّل دن سے مرا اور ابنائے عصر کا اختلاف فرع میں نہیں ہے۔ اصل میں ہے۔ سوال یہ ہے کہ ہندوستان کے مسلمانوں کو اپنے سیاسی مستقبل کا جو مقدمہ بنانا چاہیئے اس کی بنیاد عزم و یقین پر ہونی چاہئے یا خوف و تشکیک پر۔ میں کہتا ہوں عزم و یقین پر۔ لوگ کہتے ہیں کہ نہیں شک اور خوف پر۔ سارا اختلاف اسی اصل کا ہے"۔ —— خط بنام سردار محمد اکرم خاں ۳۰-۶-۴۶ء

- "کیا ہندوستان میں مسلمانوں کی حیثیت ایک ایسی اقلیت کی ہے جو اپنے مستقبل کو شک اور خوف کی نظر سے دیکھ سکتی ہے اور تمام اندیشے اپنے اندر لا سکتی ہے جو قدرتی طور پر ایک اقلیت کے دماغ کو مضطرب کر دیتے ہیں؟ —— اس بنیادی غلطی نے بے شمار غلط فہمیوں کی پیدائش کا دروازہ کھول دیا۔ غلط دیواریں چنی جانے لگیں ... آپ دیکھیں گے کہ آپ



کے سامنے ایک عظیم گروہ اپنی اتنی بڑی اور پھیلی ہوئی تعداد کے ساتھ سر اٹھائے کھڑا ہے، اس کی نسبت اقلیت کی کمزوریوں کا گمان بھی کرنا اپنی نگاہ کو صاف دھوکا دینا ہے"۔ —— خطبہ صدارت، رام گڑھ کانگریس اجلاس سنہ ۱۹۴۰ء

- "الہلال نے مسلمانوں کو تعداد کی جگہ ایمان پر اعتماد کرنے کی تلقین کی اور بے خوف ہو کر ہندوؤں کے ساتھ مل جانے کی دعوت دی"۔ —— "قول فیصل"

- "میں نے اپنے ہم مذہبوں کو اس طرف بلایا کہ وہ علیحدگی کی پالیسی پر قائم رہ کر اپنی ہستی کو ملک کی آزادی کے خلاف استعمال کر رہے ہیں۔ انہیں چاہیئے کہ اپنے ہندو بھائیوں پر اعتماد کریں، کانگریس میں شریک ہوں ... بالآخر وہ وقت بہت جلد آگیا جب مسلمانوں نے اس حقیقت کی سچائی کا اعتراف کیا۔ میں جب سنہ ۱۹۱۶ء میں رانچی میں نظر بند تھا تو سن رہا تھا کہ جوق در جوق مسلمان کانگریس میں شریک ہو رہے ہیں"۔ —— خطبہ صدارت کانگریس، دہلی سنہ ۱۹۲۳ء

(4) *Advocates the Concept of One nation*

- "ہندوستان کے مسلمانوں کا شرعی فرض ہے کہ ہندوستان کے ہندوؤں سے کامل اکائی کے ساتھ پیمان محبت باندھ لیں اور ان کے ساتھ مل کر ایک نیشن ہو جائیں"۔ —— الہلال

*Deplored non-acceptance of his advice*

"تمہیں یاد ہے میں نے تمہیں پکارا، تم نے میری زبان کاٹ لی۔ میں نے قلم اٹھایا، تم نے میرے ہاتھ قلم کر دیئے، میں نے چلنا چاہا تم نے میرے پاؤں کاٹ دیئے، میں نے کروٹ لینی چاہی اور تم

نے میری کمر توڑ دی۔ حتیٰ کہ پچھلے سات برس کی تلخ نوا سیاست ..
آج داغ جدائی دے گئی ہے" ـــــ تقریر جامع مسجد ۱۹۴۸ء

(5) *Persuaded them to stay*

"میں کہتا ہوں جو اُجلے نقش و نگار تمہیں اس ہندوستان میں ماضی کی یادگار کے طور پر نظر آرہے ہیں وہ تمہارا ہی قافلہ لایا تھا، انہیں بھلاؤ نہیں۔ انہیں چھوڑو نہیں۔ ان کے وارث بن کر رہو" ـــــ تقریر ۱۹۴۸ء

(6) *No certificate to loyalty from others, but sincere searching of hearts*

"میرے پاس مسلمانوں کے خطوط آتے ہیں اور پوچھتے ہیں کہ اگرچہ ہم حکومت ہند کے وفادار ہیں اور بار بار اپنے تعاون کا یقین دلاتے ہیں پھر بھی ہم پر شک کیا جاتا ہے۔ میرا جواب صرف ایک ہے، تم ایک منٹ کے لئے اس سوچ میں مت پڑو کہ دوسرا تمہارے متعلق کیا خیال رکھتا ہے۔ بلکہ اپنے دلوں کو ٹٹولو۔ اگر دل میں کوئی کھوٹ نہیں ہے تو تمہیں کسی کے کہنے کی پرواہ نہیں کرنی چاہئے۔ اپنے معاملہ کو صاف رکھو۔ بار بار صفائی پیش کرکے اپنی وفاداری کی قیمت نہ گھٹاؤ ـــــ تقریر اردو پارک اگست ۱۹۴۸ء

(7) *Problems after 1947*

"سردار پٹیل کا نظریہ یا رائے یہ تھی کہ چونکہ مسلمانوں کے لئے مسلمانوں کے نام پر ایک الگ ملک قائم ہوگیا ہے لہٰذا اب ہمیں مسلمانوں کے مسائل پر اس طرح متوجہ نہیں ہونا چاہئے تھا۔ مولانا اس رائے سے اختلاف رکھتے تھے اور پنڈت جی بھی مولانا کی رائے سے اتفاق رکھتے تھے۔ اور کہتے تھے کہ جو ہونا تھا وہ ہوگیا۔ تقسیم کے لئے صرف مسلمان ہی ذمہ دار نہیں ہیں بلکہ اکثریت کے لوگ بھی برابر کے ذمہ دار ہیں۔ اور یہ کہ مسلمانوں کا اس ملک پر اتنا ہی حق ہے جتنا ہندوؤں کا ہے اس کے علاوہ مولانا صاحب اور سردار پٹیل کے درمیان بہت بڑا اختلاف اس مسئلے پر بھی تھا کہ جو یہاں سے جائیداد چھوڑ کر پاکستان جانے والوں کی جائیداد سے متعلق تھا یعنی وہ مسلمان جو محض ڈر اور خوف کی وجہ سے ہندوستان چھوڑ کر چلے گئے تھے ان کی جائیداد کے متعلق ... مولانا نے یہ بات کیبنٹ سطح پر اٹھائی ..... چنانچہ مولانا نے اس ایکٹ میں تبدیلی کرائی اور ... انہوں نے تین کیس (بطور test case) اپنے ہاتھ میں لئے اور ... بالآخر مولانا کو کامیابی ملی" ـــــ صلاح الدین روایت مرزا مسعود بیگ۔



# The Man of Letters



یک چراغ ست دریں خانہ کہ از پرتو آں
ہر کجا می نگری ، انجمنے ساختہ اند
(فیضی)

(He is a candle in this house whose effulgence has, wherever you look, illumined and created a (glorious) company (spectacle) — *Faizi*



# Versatility of Knowledge

آئی گلشن میں نہ تیرے بھول کر فصلِ خزاں
تیری سرحد میں رہا ہر علم و دانش کا سماں
(حالی)



(1) *The most learned man in the Islamic World*: "Well versed in Islamic studies and the literature of Persian and Arabic languages, he was one of the greatest men of Asia and perhaps the most learned man in the Islamic world. He was a philosophar in the real sense of the term.....In my life I have met many learned men in the East, the West, the North and the South. I have met them in Asia, Europe and Africa.....I would unhesitatingly give Maulana Abul Kalam Azad a high rank among the greatest scholars of the world...... It is my feeling that very few have been his equal and perhaps none his superior." — Saeed Naficy.

"He was a strange mixture of medieval scholasticisim,eighteenth century rationalism, and the modern outlook" (*The Discovery of India*)

"He is essentially the scholar whom circumstances have forced into a life of action." — Pt. Jawaharlal Nehru

(2) *Awareness of Western Thought*: Maulana Azad was always anxious to familiarise himself with the latest trends of thought in the West.

(a) Pandit Jawaharlal Nehru wrote to Mrs Indira Gandhi on 13 April 1945, from the Ahmadnagar jail:

"Please thank Dr. Krishnan for the books he has sent you — They were originally required for the Maulana.

These books include Van den Bergh's *The Universe in Space and Time*

C.T. Chase's *The Frontiers of Science*, Darrow's *The Renaissance of Physics* etc.

(b) In his *Ghubar-i-Khatir* he refers to the works and contributions of scholars, poets and scientists like

| | |
|---|---|
| Schopenhauer | St. Angustine |
| Andre Paul Guillaume Gide | Rousseau |
| Einstein | Strindberg |

Bertrand Russell
Riehl
Lloyd Morgan
Jean de Joinville
Shelley
Tolstoy
Anatole France
Archimedes
Mendelssohn
Wordsworth

"It was not generally known that he was a great reader of heavy Englih books." — C. Rajagopalachari.

(3) *Lover of Books*

(a) In Ahmadnagar prison he used to get books from Taraporevala through the Government. Jawaharlal Nehru writes: "Maulana has received a large assorlment, chiefly dealing with 19th century India".

Delivering the Presidential Address at the Delhi Public Library

" طبیعت طالب علمی کے زمانہ میں اس بات کی خوگر ہو گئی تھی کہ جو کتاب بھی ہاتھ آئی اس پر ایک نظر ڈالی اور تمام مطالب پر عبور ہو گیا۔ . . . . تیس چالیس برس پیشتر مطالعہ کے نقوش کبھی اچانک اس طرح اُبھر آئیں گے کہ معلوم ہوگا ابھی ابھی کتاب دیکھ کر اُٹھا ہوں۔

(غبار خاطر)

" لوگ لڑکپن کا زمانہ کھیل کود میں بسر کرتے ہیں، مگر بارہ تیرہ برس کی عمر میں میرا یہ حال تھا کہ کتاب لے کر کسی گوشہ میں جا بیٹھنا اور کوشش کرنا کہ لوگوں کی نظروں سے اوجھل رہوں . . . . . . . .

لال ڈگی میں درختوں کا جُھنڈ تھا . . . . میں جب سیر کے لئے نکلتا تو کِتاب ساتھ لے جاتا اور اِس جُھنڈ کے اندر بیٹھ کر مطالعہ میں غرق ہو جاتا۔ والد مرحوم کے خادم خاص حافظ ولی اللہ مرحوم ساتھ ہوا کرتے تھے، وہ باہر ٹہلتے رہتے اور جُھنجلا جُھنجلا کر کہتے "اگر تجھے کتاب ہی پڑھنی تھی تو گھر سے نکلا کیوں ؟ . . . . والد مرحوم میرے اس شوقِ علم سے خوش ہوتے مگر فرماتے، یہ لڑکا اپنی تندرستی بگاڑ دے گا "

(غبار خاطر)

(c) "...one of the most learned men of the East, a book-worm intellectual. a savant, the author of the best modern commentary on the Koran." — John Gunther

# Intellectual Journey

It was with vast erudition, love of books, awareness of the contemporary trends of thought, sharp intelligence and prodigious memory that Abul Kalam Azad set out on his intellectual journey. Like all great intellectuals of the world he passed through the following stages:
curiosity, rejection of tradition, enquiry, scepticism, loss of faith in religion and tradition, intellectual bewilderment, return to original faith minus traditional compulsions. Imam Ghazzali covered almost a similar course in his quest for knowledge. His *al-Manqaz min al-Zulal* contains the same story which Maulana Azad gives in *Ghubar-i-Khatir*

"مذہب انسان کو اس کے خاندانی ورثہ کے ساتھ ملتا ہے اور مجھے بھی ملا۔ لیکن میں موروثی عقائد پر قانع نہ رہ سکا . . . مجھے راہوں سے نکل کر خود اپنی نئی راہیں ڈھونڈھنی پڑیں . . . موروثی عقائد پر (طبیعت) . . مطمئن ہونے سے انکار کرنے لگی۔ پہلے اسلام کے اندرونی مذاہب کے اختلافات سامنے آئے . . پھر جب کچھ قدم آگے بڑھے تو خود نفس مذہب کی عالمگیر نزاعیں سامنے آگئیں۔ اور انہوں نے حیرانگی کو شک تک اور شک کو انکار تک پہنچا دیا . . (پھر) مذہب اور علم کی باہمی آویزشوں کا میدان نمودار ہوا اس نے رہا سہا اعتقاد بھی کھو دیا . . . یہ راہ ہمیشہ شک سے شروع ہوتی ہے اور انکار پر ختم ہوتی ہے اور اگر قدم اسی پر رک جائیں تو پھر مایوسی کے سوا اور کچھ ہاتھ نہیں آتا . . . مجھے بھی ان منزلوں سے گزرنا پڑا، مگر میں رکا نہیں، بالآخر حیرانگیوں اور سرگشتگیوں کے بہت سے مرحلے طے کرنے کے بعد . . .

میں نے جو اعتقاد حقیقت کی جستجو میں کھو دیا تھا، وہ اسی جستجو کے ہاتھوں پھر واپس مل گیا . . البتہ جو عقیدہ کھویا تھا وہ تقلیدی تھا، اور جو عقیدہ اب پایا وہ تحقیقی تھا" (غبار خاطر)

The end of this intellectual journey was the realisation.

"حقیقی علم اور حقیقی مذہب اگرچہ الگ الگ راستوں سے، مگر بالآخر پہنچ جاتے ہیں ایک ہی منزل پر" (غبار خاطر)



# A Journalist with a mission

(1) *Journalism a means to achieve his goal; not an end in itself*

"میری اخبار نویسی کو تم اخبار نویسی نہ قرار دو، کیونکہ میں نے
اسے ضمناً اختیار کیا ہے اور وہ میرا اصلی کام نہیں ہے۔ میں نے اگر
اسے اختیار کیا تو یہ ہندوستان کی اخبار نویسی اور مطبوعہ اشاعت
کے لئے بہتر ہوا' اور اس کے لئے ترقی کی ایک بالکل نئی راہ
کھلی، مگر خود میرے لئے اس میں کوئی شرف نہیں، کیونکہ میرے
کاموں کے لئے اصل راہیں دوسری تھیں

ما نبودیم بدیں مرتبہ راضی غالب
شعر خود خواہش آں کرد کہ گردد فن ما

(مقام دعوت)

(2) *Early Association with journals (as joint editor)*

1. *Al-Misbah* (end of 1900)
2. *Dar-us-Sultanat*
3. *Ahsan -ul-Akhbar*
4. *Khadanga-i-Nazar*
5. *Tuhfa-i-Muhammadiya*
6. *Al-Nadwah*, Lucknow (Oct. 1905–March 1906)
7. *Vakil*, Amritsar (March 1906 onwards)

(3) *Independent Editor*

1. *Lisan al-Sidq*, Calcutta (1902)
2. *Al-Hilal*, Calcutta (July 1912-Nov 1914; June-Dec 1927)
3. *Al-Balagh*, Calcutta (Nov. 1915-March 1916)

(4) *Guiding Spirit*

*Paygham*, ed. by Malihabadi (Sept-Dec-1921)

(5) *Uniqueness of Journalistic contribution*

"اردو صحافت کو مولانا نے کلاسکس کا درجہ عطا کیا۔ مولانا کی
تحریر صحافتی نہیں، تصنیفی ہوئی تھی، نظر حکیمانہ، انداز خطیبانہ اور
آہنگ ملہمانہ ان کی تحریروں نیز ان کے سراپا کا جب کبھی خیال
آتا ہے تو ایسا محسوس ہونے لگتا ہے جیسے ازمنۂ قدیم میں یونان
کے زندہ جاوید رزمیہ نگار مصروف کار ہوں۔ اپنے زمانے یا اپنے
دیار میں مولانا یونانی دیوتاؤں سے کم نہ تھے" (رشید احمد صدیقی)

"الہلال کے بعد جب مولانا نے البلاغ جاری کیا تو اس کا
نصب العین بھی وہی تھا جو الہلال کا، لیکن طریق البلاغ کچھ مختلف
تھا۔ . الہلال نفسیاتِ عملی کا درس تھا اور البلاغ نفسیات
ذہنی کا۔ . . . الہلال خونِ منصور کی شعلہ آہنگی تھی اور دعوت
دار و رسن، البلاغ بشارت روحانی تھی اور پیام طاغوتیت شکن"
(نیاز فتح پوری)

# Objectives of Lisan-us-Sidq

Maulana Azad thus spelled out the objectives of *Lisan-us-Sidq*.

۱۔ سوشل ریفارم۔ یعنی مسلمانوں کی معاشرتی اور رسومات کی اصلاح کرنی۔
۲۔ ترقی اُردو، یعنی اُردو زبان کے علمی لٹریچر کے دائرہ کو وسیع کرنا۔
۳۔ علمی مذاق کی اشاعت بالخصوص بنگالہ میں۔
۴۔ تنقید، یعنی اُردو تصانیف پر منصفانہ ریویو کرنا۔

The way he has elaborated these objectives shows the impact of Sir Syed and his *Tehzib ul-Akhlaq* on the mind of Maulana Azad. It echoes the ideals and objectives of Sir Syed.

"لسان الصدق کا زمانہ سر سید مرحوم کی تقلید و اتباع کی سرمستی کا زمانہ تھا۔ طبیعت میں ان کی عقیدت پرستش کی حد تک پہنچ گئی تھی۔ کوئی ایسی آواز جس میں ایک شائبہ اختلاف یا تنقیص ہو طبیعت کو گوارا نہ تھی۔ سر سید مرحوم کے ساتھ ان کا حلقہ یا اس وقت میری اصطلاح کے بموجب نورتن بھی اسی درجہ محترم تھا جس قدر سر سید۔" (کہانی)

Maulvi Muhammad Yusuf Jafri Ranjur wrote the following chronogram

جو ہاتھ حضرت آزاد سا ایڈیٹر آئے
نہ کیوں ہو ملک میں شہرہ ترا لسان الصدق
ہوئی جو سال اشاعت کی فکر، دل بولا
کس آب تاب سے شایع ہوا لسان الصدق

۱۳۲۱ھ

Some of the articles/notes of *Lisan-us-Sidq* give an idea of the problems Maulana Azad had in mind at this time — e g Urdu, shorthand, good Press, Urdu Encyclopedia

اُردو شارٹ ہینڈ رائٹنگ (فروری ۱۹۰۴ء)
دارالسلطنت ہند میں ایک عمدہ پریس کی ضرورت (اپریل ۱۹۰۴ء)
اُردو انسائیکلو پیڈیا (جون، جولائی ۱۹۰۴ء)

# Role of al-Hilal in Indian political awakening

فروغ حق کو نہ ہوگا زوال دنیا میں

ہمیشہ بدر بنے گا ہلال دنیا میں  اکبرالہ آبادی (الہلال)

"*Al-Hilal* created a revolutionary stir among the masses" *(India Wins Freedom)*

1. The *al-Hilal* played a very conspicuous role in creating political consciousness in the Indian Muslims. It made them change their posture of political aloofness and inculcated in them a restless spirit of political struggle. In this respect it marks a departure from the policy of Sir Syed who had advised his community to eschew politics and concentrate on Western education. The *Al-Hilal* used the medium of religion to achieve its political objective. "It was not only a new language in thought and approach, even its texture was different," observes Pandit Jawaharlal Nehruin his *The Discovery of India.*

2. In January 1922, the Maulana told in a statement before the court about the role of *al-Hilal.*

"ہندوؤں میں آج مہاتما گاندھی مذہبی زندگی کی جو روح پیدا کر رہے ہیں، الہلال اس کام سے ۱۹۱۴ء میں فارغ ہو چکا تھا۔ یہ ایک عجیب اتفاق ہے کہ مسلمانوں اور ہندوؤں دونوں کی نئی طاقت اور سرگرمی اسی وقت شروع ہوئی جب دونوں میں مغربی تہذیب کی جگہ مذہبی تعلیم کی تحریکوں نے پوری طرح فروغ پالیا۔  (ابوالکلام آزاد)

3. Maulana Azad speaks with respect and admiration about Syed Jamaluddin Afghani and Shaikh Abduh in *Lisan-us-Sidq*. In *al-Hilal*, he seems deeply inspired by Afghani, Abduh and Rashid Riza. About the visit of Rashid Riza, he wrote in *al-Hilal* (July 1912)

"لیکن شاید سید محمد رشید رضا پہلا سیاح تھا جو عروج واقبال کی بہار لوٹنے کے لئے نہیں بلکہ ادبار و منزل کی خزاں پر ماتم کرنے کے لئے آیا تھا۔ ۔ ۔ وادئ نیل کا یہ سیاح آیا تھا کہ اس بربادشدہ قافلے کی مٹی ہوئی نشانیوں پر دو چار آنسو بہائے اور اُن سے پوچھے کہ

ع۔ تو نے وہ گنج ہائے گرانمایہ کیا کئے"  (الہلال)

4. The zest and zeal which lay behind this journalistic activity has been thus described by Maulana —

"میں نے الہلال مرحوم کے صفحوں کو کبھی چشم خونین کے آنسوں سے رنگا ہے اور کبھی اس کے سواد و حروف کے اندر اپنے دل و جگر کے ٹکڑے بچھا دیئے ہیں۔ ۱۹۱۱ء سے لے کر آج تک یہ مقصد میرے دل کی تمناؤں اور آرزوؤں کا مطلوب اور میری روح کی عشق و شیفتگی کا محبوب رہا ہے۔ خدا کی کوئی صبح مجھ پر ایسی طلوع نہیں ہوئی جب اس مقصد کی طلب سے میرا دل خالی ہوا ہو اور کوئی شام مجھ پر ایسی نہیں گزری جب میں نے اس کی تمنا میں اپنے بستر غم واندوہ پر بے قراری کی کروٹیں نہ بدلی ہوں۔"

(خطبہ صدارت جمعیۃ العلماء لاہور)

5. The main ideal and objective of *al-Hilal* was :

"میں نے بارہ برس پہلے "الہلال" کے ذریعے مسلمانوں کو یاد دلایا تھا کہ آزادی کی راہ میں قربانی و جان فروشی ان کا قدیم اسلامی ورثہ ہے ان کا اسلامی فرض یہ ہے کہ ہندوستان کی تمام جماعتوں کو اس راہ میں اپنے پیچھے چھوڑ دیں۔ میری صدائیں بیکار نہ گئیں مسلمانوں نے اب آخری فیصلہ کر لیا ہے کہ اپنے ہندو، سکھ، عیسائی پارسی بھائیوں کے ساتھ مل کر اپنے ملک کو غلامی سے نجات دلائیں گے"

ابوالکلام آزاد (بیان ۱۹۲۳)



# As Urdu Prose Writer and Critic

جب سے دیکھی ابو الکلام کی نثر
نظم حسرت میں کچھ مزا نہ رہا

(a) Variety of Styles

"مولانا کے یہاں انشا پردازی کے ایک سے زیادہ اسالیب ملتے ہیں۔ الہلال میں دعوت دار و رسن ہے، تذکرہ میں دعوت دید و شنید ہے، غبار خاطر میں دعوت نوش و شنید، تفسیر قرآن کا لب و لہجہ علمی اور عالمانہ ہے ع
ہے رنگ لالہ و نسریں جدا جدا"

(رشید احمد صدیقی)

(b) Uniqueness of Style

"مولانا کا اسلوب تحریر ان کی شخصیت تھی اور ان کی شخصیت ان کا اسلوب ... مولانا نے لکھنے کا انداز لب و لہجہ اور مزاج کلام پاک سے لیا جو اُن کے مزاج کے مطابق تھا۔ مولانا پہلے اور آخری شخص تھے جنھوں نے براہ راست قرآن کو اپنے اسلوب کا سرچشمہ بنایا"

(رشید احمد صدیقی)

(c) Proper Choice of words

"معلوم ہوتا ہے کہ ابو الکلام کے وجدان کی انگلیاں الفاظ کی نبض پر ہمیشہ رہتی ہیں"

(ماہر القادری)

# The Poet

Poetry was in the soul of Azad He had drunk deep at the spring of Persian poetry which gave him poetic sensibility and ardour. Muhammad Yusuf Qaiser wrote about his youthful days:

"جو اچھا شعر دل میں بیٹھ گیا وہ ہر وقت زبان پر رہتا تھا۔ بڑے مزے سے سنایا کرتے تھے۔
سناتے وقت یہ معلوم ہوتا تھا کہ اس کے کیف سے خود بھی بے خود ہو گئے ہیں"



آپ کا سنت پذیر امیر فقیر

He started composing verses at the age of 11. His first poem appeared in *Armaghan-i-Farrukh*. One of the verses was:

آزاد بے خودی کے نشیب و فراز دیکھ
پوچھی زمین کی تو کہی آسماں کی

The journals *Nayrang-i-'Alam* and *Al-Misbah* – with which he was associated — published poetic compositions

Other serious pursuits in life, however, made Maulana Azad give up his interest in versification.

(1) Teachers of Poetry

- Maulvi 'Abdul Wahid Sahasrami
- Dagh Dihlawi
- Amir Minai
- Zahir Ahsan Shauq Neemavi
- Imdad Husain Zahoor Mirathi

On the death of Amir Mina'i, Maulana Azad wrote the following verses:

دریغا امیر احمد لکھنوی
کہ تھے ہند میں شاعر بے نظیر

وہ طور سخن کے تھے گویا کلیم
سپہر معانی کے بدر منیر

فراہم کیا شاعروں کے لئے
تصانیف سے اپنی گنج خطیر

فصیح و بلیغ و متین سب کلام
ہر اک شعر دیوان کا دل پذیر

لغت میں لکھا وہ امیر اللغات
ہیں مداح جس کے صغیر و کبیر

سمجھتے وہی لوگ ان کی قدر
اگر ہوتے اس وقت سودا و میر

صد افسوس دنیا سے وہ چل بسے
کرے مغفرت ان کی رب قدیر

دکن کھینچ کر لے گئی ان کو موت
اسی سر زمین کا تھا شاید خمیر

لکھو اُن رحلت کا آزاد سال
جگر سوز بزم سخن بے امیر

۱۳۱۸ھ

(ii) Some select verses of Maulana Azad:

وعدۂ وصل بھی کچھ طرفہ تماشے کی ہے بات
میں تو بھولوں نہ کبھی ان کو کبھی یاد نہ ہو

یہ بھی قیدی ہو گیا آخر کمند زلف کا
لے اسیروں میں ترے آزاد شامل ہو گیا

تھا جوش و خروش اتفاقی ساقی
میخانے نے رنگ و روپ بدلا ایسا

اب زندہ دلی کہاں ہے باقی ساقی
مے کش مے کش نہ رہا ساقی ساقی

قصد کرتا ہوں جو اس جا سے کہیں جانے کا
دل یہ کہتا ہے کہ تو جا میں نہیں جانے کا

محفل میں اپنی دیکھ کے مجھ کو وہ کہہ اُٹھے
رسوا نہ کیجئے مجھے سو میں ہزار میں

موقوف آرزو پہ ہیں سامان ہجر کے
پہلا سا طول اب نہیں شب ہائے تار میں

(iii) Appreciation of Poetry

(1) He wrote about Azghar Goondavi's *Sarod-i-Zindgi*

”میری نگاہ نکتہ چینی میں کمی نہیں کرتی۔ میں معیار کی پستی پر کسی طرح اپنے آپ کو راضی نہیں کر سکتا۔۔۔
تاہم میں محسوس کرتا ہوں، جس شاعر کے کلام میں حسب ذیل اشعار موجود ہوں، اس کی شاعری کی
وقعت بحث و اثبات کی محتاج نہیں ہو سکتی ؎

قہر ہے تھوڑی سی بھی غفلت طریق عشق میں
آنکھ جھپکی قیس کی اور سامنے محمل نہ تھا!“

(تقریظ، سرودِ زندگی)

(2) In his *introduction* to *Gulistan-i-Hazar Rang* of Syed Bahauddin, he wrote:

”غزل کی خصوصیت یہ ہے کہ اس کا ہر شعر اپنی ایک مستقل اور منفرد ہستی رکھتا ہے۔۔ ضروری ہے کہ اس کا ہر شعر اپنے موضوع فکر کا ایک منفرد وجود ہو۔۔۔ اس صورت حال نے غزل کی دنیا کو فکر و نظر کے تنوع اور توسیع کا ایک غیر محدود میدان بہم پہونچا دیا ہے۔“

(3) Shibli's eminence as poet

”غزل میں تو یقیناً مولانا (شبلی) کے یہاں غالب سے کہیں زیادہ سرجوشی و کیفیت ہے اور حقائق و واردات کے لحاظ سے تو مقام ہی دوسرا ہے۔ مولانا کا ایک شعر سینکڑوں مرتبہ دہرا چکا ہوں لیکن پھر بھی بے اختیار دل کی گہرائیوں میں سے ابھر آتا ہے ؎

دو دل بودن دریں رہ سخت تر عیبے ست سالک را
خجل ہستم ز کفر خود کہ دارد بوئے ایماں ہم

میں جانتا ہوں کہ یہ شعر مولانا ہی کہہ سکتے تھے کیونکہ اس کا تعلق ایک خاص حالت سے ہے جب تک وہ طاری نہ ہو، اس طرح کی صدا اُٹھ نہیں سکتی۔ خواجہ حالی مرحوم نے مجھ سے فرمایا تھا کہ اس شعر پر گھنٹوں مجھے خود فراموشی رہی۔“

(کاروان خیال)

(4) Persian Poets on flowers

”ابو طالب کلیم کو کیا خوب تمثیل سوجھی تھی:۔

شیرینی تبسم ہر غنچہ را مپرس
در شیر صبح خندۂ گلہا شکر گزاشت

(غبار خاطر)

"دانش مشہدی نے غالباً انہی پھولوں کی ایک شاخ دیکھ کر کہا تھا ـــ

دیدہ ام شاخِ گلے، بر خویش می پیچم کہ کاش
می توانستم بہ یک دست ایں قدر ساغر گرفت" (غبار خاطر)

"قدسی کو پھولوں کا کھلنا پسند نہیں آیا تھا....

عیش ایں باغ باندازۂ یک تنگ دل ست  غبار خاطر
کاش گل غنچہ شود، تا دل، ما بکشاید

"جب عرفی نے اپنے دامن میں پھول دیکھے تھے تو بے اختیار چیخ اٹھا تھا ـــ

زمانہ گلشن عیش کرا بہ یغما داد؟
کہ گل بدامن ما دستہ دستہ می آید؟"
غبار خاطر



عزیزی! آپ نے اپنی نظموں کا جو مجموعہ
"نوائے حیات" کے نام سے بھیجا ہے
دیکھ کر طبیعت خوش ہوئی۔ آپ کے کلام میں تخیل
کی وسعت اور الفاظ و تراکیب کی نفاست
دونوں خوبیاں ہیں اور انہی دو عنصروں کی ترکیب
کا نام شاعری ہے۔ مجھے یقین ہے کہ آپ کا کلام
مجموعہ پر مقبول ہوگا
ابوالکلام
دہلی ۱۰ اگست ۵۷ء

Appreciates "Nawa-i Hayat" (collection of Poems) of Yahya Azim.

# *Versified Letter in his own hand*

Azad wrote a versified letter to his friend Maulvi Muhammad Yusuf Ja'fari Ranjur:

[illegible]

قطعہ فی البدیہہ

بہ شیخ مکرم !

گرچہ ہم وعدہ خلافی میں رہے شہرۂ شہر  
اور وعدہ کا ایفا کبھی ہوتا ہی نہیں !

پھر جو وعدہ ہی ہوا تو یہ شکوہ کیا ہے  
کہ کبھی وقت معین پہ میں آتا ہی نہیں !!

یعنی فی البدیہہ یہ لکھ دو قطعہ !!  
میں گیا وقت ہوں ! جا کے کبھی آتا ہی نہیں !

"وقت" کہتے ہو مجھے ! سچ ہے ! مگر یہ تو کہو !  
[illegible] وقت [illegible] ہوتا ہی نہیں !

[illegible] !  
[illegible] آتا ہی نہیں !

میں تو ہوں "وقت" ملو گر تو غنیمت سمجھو !  
[illegible] وقت [illegible]

[illegible] انشاء اللہ !

پھر نہ کہنا مجھے "[illegible]" کہ آتا ہی نہیں

ابو الکلام [illegible]

[illegible] استغفر اللہ ! استغفر اللہ !

# The Epistle Writer

As epistle writer in Urdu Maulana Azad comes next to Ghalib whose letters are characterized by a unique spontaniety of diction, academic flavour and sincerity of purpose. His letters contained in *Ghubar-i-Khatir* have been differently assessed by literary critics

"غبار خاطر... اکثر یہ محسوس ہوا جیسے مولانا نے یہ خطوط اپنے ہی نام لکھے ہوں، اس لئے کہ یہ
اتنے خطوط نہیں معلوم ہوتے جتنی خود کلامی"

(رشید احمد صدیقی)

(۲) "غبار خاطر... اس ضعف پیری کی یادگار ہے جس میں انسان اپنے خول سے باہر نکل کر انحطاط
وجود کا علاج محض اظہار و نمائش سے کیا کرتا ہے۔ نمود ہستی کی یہ خواہش اس وقت بیدار ہوتی ہے
جب انسان یہ محسوس کرنے لگتا ہے کہ اب اپنے متعلق مجھے خود بھی کچھ کہنا چاہیئے۔ .... اس میں مصنف
نے اپنی سیرت کی فلم کو خود اس طرح دکھایا کہ اس کی ابتدا و انتہا، اور زندگی کی ارتقائی فضا بھی
آنکھوں کے سامنے پھر گئی"

(سید عبد اللہ)

(3) "He spun out his letters like a silkworm and nourished them with poetic ideas or autobiographical touches or philosophical abstractions, and they are most wonderfully executed. Here transient moods and moments are transformed into something at once beautiful and permanent" — Khawaja Ahmad Faruqi.

# A Lover of Urdu

Maulana Azad was a lover of Urdu His entire literary output was in this language. It was the language of a culture which was dear to his heart. He wanted it to get its due place in the family of Indian languages.



"جہاں تک مجھے اندازہ ہوا ہے، آج آپ نے یہ مجلس اس لیئے منعقد کی ہے کہ آپ یہ چاہتے ہیں کہ ہندوستان کی زندگی میں اُردو کی جو واقعی جگہ ہے، وہ ملنی چاہیئے، یہ نہیں کہ کسی زبان کی جگہ خالی کی جائے اور وہ اسے دی جائے۔ ... ہندی کو جو جگہ ملنی تھی وہ اُسے مل گئی۔ اب ہر ہندوستانی کا خاص فرض ہے کہ اس کے آگے سر جھکائے، لیکن اسی کے ساتھ اُردو کی جو جگہ ہے وہ اسے ملنی چاہیئے"۔

(ابوالکلام آزاد تقریر ۱۵ فروری ۱۹۵۸ء (آخری تقریر)

"میں نے عرض کیا: زہرہ کہتی ہیں کہ رسم الخط اُردو کا نہ رہے تو مضائقہ نہیں اور میرا کہنا ہے کہ ایسا ہوا تو اُردو ختم ہو جائے گی۔
مولانا نے فرمایا: زہرہ غلطی پر ہیں۔ تم ٹھیک کہتی ہو، رسم الخط باقی نہ رہے گا تو اُردو مٹ جائے گی"

(روایت حمیدہ سلطان)

"ہندی والوں کو ان کا لسانی تعصب لے ڈوبے گا۔ افسوس! جو اُردو زبان اسی ملک کی پیداوار ہے آج اس کے لیئے ہمارا دماغ تنگ ہو گیا ہے۔ اُردو کسی مذہب یا گروپ کی زبان نہیں ہے بلکہ سب کی زبان ہے۔ اگر اُردو کو مسلمانوں کی زبان فرض کر بھی لیا جائے تو کیا اس ملک کے چار کروڑ باشندوں کے ادارہ کو مدد دینا اعتراض کی بات ہے۔؟"

(مولانا آزاد پارلیمنٹ میں)

# The Agonies of an Author

Maulana Azad's life as an author was a pitiable one: (a) political life deprived him of that equanimity of mind without which no literary pursuit is possible; (b) his straitened circumstances made him worried about publication expenses and he had to borrow money to get his works published; (c) delays in printing and difficulties in getting his works calligraphed in Urdu depressed him very often; (d) income from the publication of books — which in itself was very meagre compared with Western standards — was the only source of his income. When debts increased, he became impatient to get his works published.

"دہلی پہنچتے ہی خط ملا، چھپائی کی تاخیر نے طبیعت کو بے کیف کر دیا ہے۔ جی نہیں چاہتا کہ کچھ لکھوں یا چھپواؤں" خط بنام غلام رسول مہر

"اگر کوئی صاحب مجھ سے اس طرح کی معاملت کر لیں:
۱۔ تمام نسخے وہ لے لیں گے۔
۲۔ کمیشن یا حصہ ان کا قرار پا جائے۔
۳۔ جب میں کتاب (اُم القرآن) طباعت کے لئے دیدوں
(اور وہ فوراً دیدی جائے گی) تو وہ اتنی رقم پیشگی دیدیں جو
مصارف طباعت کے فوراً مطالبے کے لئے نیز میری بعض
فوری ضروریات کے لئے کفالت کر لے۔ بقیہ رقم تکمیل
طباعت کے بعد وصول کی جائے گی" — مکتوب بنام مہر

"مبارک علی صاحب نے ترجمان القرآن جلد دوم کے مجلد نسخہ کی قیمت ۸عہ رکھی ہے۔ یہ صریح معاہدہ کے خلاف ہے۔ .. لوگوں کا یہ حال ہے کہ اپنی شیروانی بیچ کر "ترجمان القرآن" خریدنا چاہتے ہیں۔ کیا ضروری نہیں کہ حتی الوسع ان کا بوجھ زیادہ نہ کیا جائے" مکتوب بنام مہر

"پوری کتاب کے لئے سات سو ریم کاغذ مطلوب ہے۔ . . . اب جو ضرورت درپیش ہے وہ یہ ہے کہ اس رقم کا انتظام ہو جائے۔ انتظام بطور قرض کے ہونا چاہیئے۔ عطیہ کی نہ تو ضرورت ہے اور نہ مطلوب کو گوارا ہے . . . . صرف آپ ہی سے طبیعت کا حجاب دور ہوا ہے" مکتوب بنام سردار محمد اکبر خان مورخہ ۱۹۴۲؁



# Select Bibliography, Books, Lectures & Letters

(1) Academic Contribution not commensurate with range of knowledge

"Fine thinker and magnificent writer as he is, with vast stores of information at his disposal, he should have turned out a host of splendid books Yet his record is a very limited one It seems such a pity that with such vast learning and a very unusually keen mind and a powerful style, he should have written so little" — Jawaharlal Nehru

Maulana's own defence was

"علم کی زندگی سیاست کی زندگی سے اس طرح مختلف واقع ہوئی ہے کہ ایک ہی وقت اور محل پر جمع ہونا بہت مشکل ہے میری زندگی کی مشکلات میں پہلی مشکل یہ واقع ہوئی کہ میں نے چاہا دونوں کو بیک وقت اور بیک محل جمع کردوں" (غبار خاطر)

(He wrote preface to the first volume of *Tarjuman ul Quran* in Meerut jail, the second edition in Ahmadnagar jail, *Ghubar-i-Khatir* in Ahmadnagar jail, *Mas'ala-i-Khilafat* in Punjab Mail )

He was conscious of his shortcomings in his works

"لوگوں نے اپنی جمعی و فراغ خاطر کی یادگاریں چھوڑی ہیں اپنی پریشان خاطری اور پراگندی طبع کی بھی ایک یادگار رہے تو بہتر ہے" (تذکرہ)

"جس حالت میں یہ (خطوط) قلم برداشتہ لکھے ہوئے موجود تھے، اسی حالت میں طباعت کے لئے دیدئے گئے۔ نظر ثانی کا موقع نہیں ملا" (غبار خاطر)

"یہ رسالہ بالکل قلم برداشتہ لکھا گیا ہے۔ تحریر و طباعت دونوں کا سلسلہ ساتھ ساتھ جاری رہا۔ نظر ثانی و مراجعت کتب کا بالکل موقع نہ تھا" (مسئلہ خلافت و جزیرہ عرب)

Frequent internments disturbed his academic life completely

"حکومت ہند کے محکمۂ تفتیش کا افسر اعلیٰ سر چارلس کلیولینڈ تھا۔ ۔ ۔ اسے میری مخالفت میں ایک خاص کد ہوگئی تھی۔ وہ پہلے کلکتہ آیا اور دو ہفتے تک تفتیش میں مشغول رہا، اور پھر رانچی آیا ۔ ۔ ۔ چنانچہ تمام کاغذات حتیٰ کہ چھپی ہوئی کتابیں بھی لے لی گئیں۔ ان میں نہ صرف ترجمہ و تفسیر کا مسودہ تھا، بلکہ بعض دوسری مصنفات کے بھی مکمل و نامکمل مسودات تھے۔ ۔ ۔ (۱۹۲۰ء میں یہ کاغذات لارڈ سنہا کی سفارش پر واپس ملے) ۔ ۔ ۔ (پھر) ۱۰ دسمبر ۱۹۲۱ء کو بعض دیگر رفقائے بنگال کے ساتھ مجھے بھی گرفتار کر لیا گیا۔ ۔ ۔ اس کی وجہ سے نہ صرف ترجمان القرآن اور تفسیر کی اشاعت رک گئی۔ بلکہ میری علمی زندگی کے ولولے افسردہ ہوگئے۔ ۔ ۔ گرفتاری کے بعد۔ ۔ قلمی مسودات کا تمام ذخیرہ اٹھا کر لے گئے، حتیٰ کہ ترجمان القرآن کی تمام لکھی ہوئی کاپیاں بھی توڑ مروڑ کر مسودات کے ڈھیر میں ملا دیں۔ ۔ ۔ ۔ ۔ جب واپس ملے تو محض اوراقِ پریشاں کا ایک ڈھیر تھا، اور نصف سے زیادہ اوراق یا تو ضائع ہو چکے تھے، یا اطراف سے پھٹے ہوئے اور پارہ پارہ تھے! ۔ ۔ یہ سب سے زیادہ تلخ گھونٹ تھا جو جامِ حوادث نے میرے لبوں سے لگایا۔ لیکن میں نے بغیر کسی شکایت کے پی لیا۔ البتہ اس سے انکار نہیں کرتا کہ اس کی تلخی آج تک گلوگیر ہے۔"

(ترجمان القرآن)

1 *Humayun Kabir who put Maulana's ideas into English*

(2) **Works**

## (a) Autobiographical

The desire to write autobiographical account may spring from very different attitudes of mind· one feels that his life-story has not been *properly* told — that it has not been *fully* told, that it is a partial and prejudiced Sometimes one wants to re-live the past Maulana Azad's four works — *Tazkirah*, Malihabadi's *Kahani*, *Ghubar-i-Khatir* and *India Wins Freedom* are all efforts at self-revelation revelation of family background, desire to recapitulate the events of a hectic life, self-assessment of literary and other pursuits, and an earnest urge to put his political life and contribution in its proper historical perspective *Tazkirah* is a family history, *Kahani* is a personal diary, *Ghubar-i-Khatir* reflects a scholar's desir to unload his mind, *India Wins Freedom* has a tragic note, which is the *leitmotif* of this study. It is the denouement of a revolutionary's life-struggle It is subjectively objective

- *Tazkirah*, Calcutta 1919
- *Azad ki Kahani Khud Azad ki Zabani*, dictated to Malihabadi, Calcutta 1959
- *Ghubar-i-Khatir*, Delhi, Hali Publishing House, n e
- *India Wins Freedom*, Orient Longman, 1959
- *Karavan-i-Khayal*, Bijnor 1946

## (b) *The Tarjuman-ul-Qu'ran*

The real *chef-d'oeuvre* of the Maulana is his incomplete translation and commentary on the Qur'an, the *Tarjuman-ul-Qur'an*. Vol.I, Delhi 1350 A.H. Vol.II, Delhi, 1936.

The *Tarjuman-ul-Qur'an* has been translated into English by Syed Abdul Latif in 2 volumes (Asia Publishing House, Bombay, 1962, 1967).

---

## (c) Letters:

Only two collections of letters — the *Karavan-i-Khayal* and the *Ghubar-i-Khatir* - were published during his life time and under his authority Subsequent collections of letters addressed to Ghulam Rasul Mehr, Syed Sulaiman Nadwi, Abdul Majid Daryabadi, Khwaja Hasan Nizami and others are invaluable as a source for the study of Maulana's thought and activities during a span of nearly half a century, but this epistolary literature cannot be included in Maulana's composition as such

- *Karavan-i-Khayal*, Madina Press, Bijnor 1946
- *Ghubar-i-Khatir*, Lahore 1946

(See j below for letters published posthumously).

## (d) Lectures and Addresses

۱۔ آزاد کی تقریریں — النور عارف — دہلی ۱۹۶۱ء

۲۔ خلافت کانفرنس کانپور، خطبۂ صدارت — دہلی ۱۹۲۵ء

۳۔ جمعیۃ العلماء لاہور ۱۹۲۱ء، خطبۂ صدارت — ۱۹۲۱ء

۴۔ خطبات آزاد: مرتبہ شورش کاشمیری — لاہور ۱۹۴۴ء

۵۔ خطبات سیاسیہ اور مساجد اسلامیہ — میرٹھ

ALL INDIA CONGRESS COMMITTEE

## (e) *Problems and controversies*

The following works deal with current problems and controversies

مسئلہ خلافت اور جزیرہ عرب — Calcutta 1920

ابوالکلام و عبدالماجد (ادبی) — ed Abu Salman Shahjahanpuri, Karachi, 1987

اعلان الحق — (dealing with the problem of the visibility of moon) 'Usmani Press, Calcutta 1319/1902

جامع الشواہد فی دخول غیر المسلم فی المساجد — Azamgarh 1919

## (f) *Statements in Court & Political literature*

قول فیصل — Al-Balagh Press, Calcutta

آزاد بک ڈپو لاہور : مسلمان اور کانگریس

۱۹۴۰ء خطبۂ صدارت انڈین نیشنل کانگریس

کلکتہ ، فیصلہ مقدمہ جامع مسجد کلکتہ

۱۹۲۳ء خطبۂ صدارت، کانگریس اسپیشل سیشن ۱۹۲۳ء

دہلی ۱۹۲۰ء تعلیمی ترک موالات کا مقصد

## (g) Foreword

یادگار حالی —— of Swaleha Abid Husain, 1949

رباعیات سرمد —— 1928

گلستان ہزار رنگ —— Syed Bahauddin 1957

نوائے حیات —— Yahya Azami 1950

سرود زندگی —— Azghar Gondavi, 1934

*History of Philosophy Eastern & Western* S Radhakrishnan, London, Allan and Unwin, 1953

باغیِ ہندوستان —— Abdush Shahid Khan, 1946

شہیدِ اعظم —— Malihabadi, 1927

رام بابو سکسینہ ۱۹۶۵ء دہلی —— : مثنویات میر بہ خط میر

## Movement – Literature

۱ بائیکاٹ (1) published by Munshi Mushtaq Ahmad, printed at Fateh Printing Works, Delhi 1921, Exhorts people to boycott European goods

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲ | مقام دعوت | (2) | Lahore 1945 |
| ۳ | حقیقۃ الحج | (3) | Lahore 1945 |
| ۴ | افسانۂ ہجر و وصال | (4) | Lahore 1935 |
| ۵ | حقیقۃ الصلوٰۃ | (5) | Lahore 1945 |
| ۶ | حقیقۃ الصیام | (6) | Lahore 1945 |
| ۷ | لمعات صداقت | (7) | Lahore 1340 A.H |
| ۸ | صدائے حق | (8) | Meerut |
| ۹ | حزب اللہ | (9) | Meerut 1921 |
| ۱۰ | الحرب فی القرآن | (10) | Lahore 1922 |
| ۱۱ | اولیاء اللہ و اولیاء الشیطان | (11) | Lahore |
| ۱۲ | ان الحکم الا للہ | (12) | Lahore |
| ۱۳ | حقیقۃ الزکوٰۃ | (13) | Lahore |
| ۱۴ | خطبہ احیاء ملت | | |
| ۱۵ | حجت ابراہیمی | | |
| ۱۶ | اتحاد اسلامی | | |
| ۱۷ | احرار اسلام | (17) | Lucknow |
| ۱۸ | اکابر اسلام کے آخری لمحات | | |
| ۱۹ | امر بالمعروف | | |
| ۲۰ | اصحاب کہف | | |

۲۱ دعوت عمل

۲۲ دہلی ۱۹۶۰ء قرآن کا قانون عروج و زوال

۲۳ کلکتہ ۱۹۱۲ء شاہراہ مقصود

## (i) Articles of *Al-Hilal* and *Al-Balagh* separately published in brochure form

دہلی محمد رفیق ملک : مضامین الہلال

ادبستان لاہور : انتخاب الہلال

ملک زادہ منظور احمد لکھنو ۱۹۷۲ء : مولانا آزاد الہلال کے آئینہ میں

میرٹھ ۱۹۲۱ء : تازہ مضامین مولانا ابوالکلام آزاد

لاہور ۱۹۶۶ء : الہلال کے افسانے

میرٹھ ۱۹۲۱ء : الحریت فی الاسلام

۱۹۶۰ء ادبستان لاہور : مقالات الہلال

دارالاشاعت کراچی : مضامین ابوالکلام

لاہور ۱۹۴۴ء محمود الحسن صدیقی : مضامین البلاغ

لاہور ۱۹۶۱ء : مضامین الہلال

## (j) Letters published posthumously

ادبستان لاہور : مکاتیب ابوالکلام آزاد

۱۹۶۸ء کراچی ابوسلمان شاہجہانپوری : مکاتیب ابوالکلام آزاد

۱۹۶۶ء دہلی محمد اجمل خاں : مولانا ابوالکلام آزاد کے نام ادبی خطوط و جوابات

## (k) Articles published in magazines and journals

مخزن ۱۹۰۱ء : اخبار نویسی

مخزن ۱۹۰۱ء : خاقانی شروانی

الندوہ، اکتوبر ۱۹۰۵ء : مسلمانوں کا ذخیرہ علم اور یورپ

الندوہ، مارچ ۱۹۰۶ء : یورپ میں گوگوں کی تعلیم

الندوہ، اپریل ۱۹۱۰ء : ندوۃ العلماء دہلی کا اجلاس اور قوم کی راہِ مقصود

حالات سرمد شہید

لکھنو ۱۹۶۷ء عبدالقیوم دسنوی : مضامین لسان الصدق

## (l) Miscellaneous

خطبات آزاد ed. Nasrullah Mian Aziz, Lahore

انسانیت موت کے دروازے پر

نوادر ابوالکلام ed. Abdul Ghaffar Shakil, Aligarh, 1962.

مکاتیب ابوالکلام Adabistan Lahore

۱۹۸۰ء دہلی : مرتبہ ضیاء الحسن فاروقی : البیرونی اور جغرافیۂ عالم

۱۹۵۶ء جید پریس دہلی : عیدین

۱۹۰۱ء کلکتہ : اعلانِ حق

میرٹھ : مجموعہ مضامین ابوالکلام آزاد

۱۹۵۷ء کراچی : مقالات ابوالکلام آزاد
لاہور ۱۹۴۳ء عبداللہ بٹ : مقالات آزاد
لاہور ۱۹۴۴ء عبداللہ بٹ : مضامین آزاد
لاہور : مکالمات ابوالکلام آزاد

لاہور ۱۹۶۵ء : نگارشات آزاد
لاہور ۱۹۳۷ء : ردمرزائیت
لاہور ۱۹۶۳ء عمر فریدی : تنزیات آزاد

## (m) Translations

مسلمان عورت Urdu translation of Farid Wajidi's المرأة المسلمة Lahore 1946

## (n) Sahitya Academy Editions by Malik Ram

The Sahitya Academy has published the following works of Maulana Azad, edited with copious notes by Malik Ram

| | | | |
|---|---|---|---|
| (1) | *Tazkira*, 1968 | (3) | *Tarjuman al-Qur'an*, 4 Vols 1964-76 |
| (2) | *Ghubar—Khatir*, 1967 | (4) | *Khutbat-i-Azad*, 1974-1985 |

About the edition of *Tarjuman al Qur'an*, Ghulam Rasul Mehr writes:

"ترجمان کی ترتیب میں ایک ایسی تبدیلی کر دی گئی جو مولانا کی تقسیم کے مطابق نہ تھی، اور اسے کسی بھی اعتبار سے مستحسن نہیں سمجھا جا سکتا۔" (غلام رسول مہر)

## (o) Editorial Efforts of Mehr and Shahjahanpuri

Maulana Ghulam Rasul Mehr and Dr Abu Salman Shahjahanpuri — both imbued and inspired by the ideas of Azad — have made strenous efforts to bring to light and consolidate his writings and present them under new rubrics Particularly to be noted are:

Abu Salman

۱۹۸۸ء دہلی ۔ اُردو کی ترقی میں مولانا آزاد کا حصہ
۱۹۷۲ء کراچی ۔ ارمغان آزاد (کلام اور ابتدائی مضامین)
۱۹۶۸ء کراچی ۔ مکاتیب ابوالکلام آزاد
۱۹۶۲ء کراچی ۔ امام الہند : تعمیر افکار
۱۹۸۴ء کراچی ۔ مولانا ابوالکلام آزاد بہ حیثیت مفسر و محدث

Mehr

۱۹۸۲ء دہلی ۔ رسول رحمت
۱۹۶۱ء لاہور ۔ باقیات ترجمان القرآن
۱۹۵۹ء میرا عقیدہ
۱۹۵۹ء حیدرآباد ۔ تبرکات آزاد
۱۹۶۸ء کراچی ۔ افادات آزاد
۱۹۵۹ء لاہور ۔ نقش آزاد
۱۹۷۲ء لاہور ۔ انبیاء کرام

## (p) Works compiled/edited by Personal Secretaries

Mohammad Ajmal Khan

مقدمہ غبارِ خاطر
۱۹۵۹ء دہلی ۔ ملفوظات آزاد
۱۹۶۶ء دہلی ۔ مولانا آزاد کے نام ادبی خطوط اور جوابات آزاد

His two interviews about Maulana Azad have been published (*Maulana Abul Kalam Azad — Shakhsiyat aur karnamay* and *Qaumi Awaz*)

## (q) Some Collections of Articles on Maulana Azad

1 Azad — A memorial volume ed. by Humayun Kabir, Bombay 1959.

۱۹۵۹ء سری نگر۔ علی جواد زیدی۔ انوار ابوالکلام آزاد
۱۹۷۶ء دہلی ۔ عتیق صدیقی ۔ آئینہ ابوالکلام
۱۹۸۶ء دہلی خلیق انجم۔ مولانا ابوالکلام آزاد۔ شخصیت اور کارنامے
۱۹۷۷ء لکھنؤ مسعود الحسن عثمانی ۔ مولانا ابوالکلام آزاد۔ احوال و آثار
۱۹۷۸ء لکھنؤ محمد یونس خالدی۔ "نقوش ابوالکلام آزاد"

## (r) Some Biographical Accounts / Reminiscences

۱۹۵۸ء دہلی۔ آثار ابوالکلام آزاد : ایک نفسیاتی مطالعہ : قاضی عبدالغفار
۱۹۴۰ء میرٹھ۔ مولانا ابوالکلام آزاد کی سرگرم زندگی کا مرقع : عبدالرحمٰن شیدا
۱۹۶۰ء کلکتہ۔ ذکر آزاد : مولانا ابوالکلام آزاد کی رفاقت میں اڑتیس سال
عبدالرزاق ملیح آبادی
۱۹۶۸ء رام پور۔ مولانا ابوالکلام آزاد : عابد رضا بیدار
۱۹۵۹ء کراچی ۔ مولانا ابوالکلام آزاد : انور عارف
۱۹۴۰ء سوانح حیات مولانا ابوالکلام آزاد : عظمت اللہ ملیح آبادی
۱۹۶۸ء ترپتی ۔ نقد ابوالکلام : رضی الدین احمد
۱۹۶۰ء لکھنؤ ۔ روح آزاد : محمد یونس خالدی

# BOOKS PLANNED BUT NOT COMPLETED/PUBLISHED

ہدایۃ الرشید (justifying condemnation of Yazid) pre-publication advertisement in اعلان حق but not published

نور اللمعہ فی فضائل الجمعہ

Abridged translations of Imam Ghazzali's works, Jami's *Nafahat* and Suyuti's انیس اللبیب فی خصائص الحبیب

رسالہ امم و ملل
تاریخ معتزلہ
دیوانِ غالب (اُردو) پر تبصرہ
امثال القرآن
سیرت حضرت مجدد الف ثانیؒ
الکلم الطیب
سیرت طیبہ ماخوذ از قرآن پاک
شرح حدیث غربت
سیرت ابن قیمؒ

تفسیر سورۂ واقعہ
سیرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی
خصائص مسلم
شرف جہاں قزوینی کے دیوان پر تبصرہ
اتحاف الخلف
القول الثابتہ
سیرت امام احمد بن حنبلؒ
تذکرہ جلد دوم
سیرت علامہ ابن تیمیہؒ
رسالہ منطق
ترجمان القرآن

Whether these books/brochures were actually written or not is a different question, but the titles themselves give an idea of the range of study, conspectus and intellectual involvements of Maulana Azad.

# Interest in Alberuni

Maulana Azad was keenly interested in the study of the development of scientific thought in Islam. Alberuni attracted his attention most In 1953 he presented an article on him in Calcutta in Persian In 1958 an Urdu translation appeared in *Mahnama Ahang* In 1980 his work on *Alberuni aur Gughraphiya-i 'Alam* was discovered in his collection preserved in the library of the Indian Council for Cultural Relations and published in *Islam aur 'Asr-i-Jadid*. It brings to focus Maulana Azad's critical cumen, extensive knowledge, interest in the development of geographical concepts among the Muslims, and the basic categories of Hindu thought.

"البیرونی کی زندگی کی سب سے زیادہ نمایاں خصوصیت اس کا بے لاگ عِلمی یعنی سائنٹفک دماغ ہے۔ اس کی یہ خصوصیت ہر جگہ اس کے ساتھ آتی ہے۔ کوئی دینی عقیدہ، کوئی قومی روایت، کوئی تاریخی مُسلّمہ اس کی اس خصوصیت کو مُتاثر نہیں کر سکتا۔ اس کی عقلیتُ بے لچک، بے داغ اور ناممکنُ التسخیر ہے" —— (البیرونی اور جغرافیۂ عالم)

تذاکیر
دیوان الآثار القدیمة بالهند

العدد ٥٢

صفة المعمورة على البيروني

التقطها

١. زكى وليدى توغان

من «القانون المسعودي» لأبي الريحان محمد بن احمد الخوارزمي البيروني و نبذة كتب
أجرى له «تحديد نهايات الأماكن لتصحيح مسافات المساكن» و «الجماهر
في معرفة الجواهر» و «الصيدنة»






ناظم الاشاعة، دهلی



# The 'Alim

آں نیست کہ من ہم نفساں را بگزارم
با آبلہ پایاں چہ کنم، قافلہ تیز ست
(فیضی)

*(It is not that I am leaving my companions behind;
what can I do with those who have boils in their feet and cannot
keep pace with the fast moving caravan.)*



# *As Mufassir — his Tarjuman–ul–Qur'an*

Maulana Azad's title to eminence as a Muslim scholar (*'alim*) rests mainly on his unfinished *tafsir* — the *Tarjuman-ul-Qur'an* (2 volumes). It is a landmark in the history of Muslim exigetical literature. His broad and cosmopolitan approach to religion, his appreciation of the contemporary trends of thought which interpreted religion in terms of humanism and philanthrophy, his determination to extricate Qur'anic studies from their medieval casuistical context, and present it as a spontaneous, natural and normal appeal 'to the elemental feeling and imagination of man, and to his daily experiences of life', is unique.

"کامل ستائیس برس سے قرآن میرے شب و روز کے فکر و نظر کا موضوع رہا ہے۔ اس کی ایک ایک سورت، ایک ایک مقام، ایک ایک آیت، ایک ایک لفظ پر میں نے وادیاں قطع کی ہیں اور مرحلوں پر مرحلے طے کئے ہیں۔ ..... اس تمام عرصے کی جستجو اور طلب کے بعد قرآن کو جیسا کچھ اور جتنا کچھ سمجھ چکا ہوں میں نے اس کتاب کے صفحوں پر پھیلا دیا ہے"

(ابوالکلام آزاد)

۲ "مصنف ترجمان القرآن کی یہ دیدہ وری داد کے قابل ہے کہ انہوں نے وقت کی روح کو پہچانا اور اس فتنۂ فرہنگ کے عہد میں اس طرز و روش کی پیروی کی جس کو ابن تیمیہؒ اور ابن قیمؒ نے فتنۂ تاتاریں پسند کیا تھا اور جس طرح انہوں نے اس عہد کے مسلمانوں کی تباہی کا راز فلسفۂ یونان کی دماغی پیروی کو قرار دیا۔ اسی طرح اس عہد کے مسلمانوں کی بربادی کا سبب ترجمان القرآن کے مصنف نے فلسفۂ یونان و فرہنگ کی ذہنی غلامی کو قرار دیا اور نسخۂ علاج وہی تجویز کیا کہ کلام الٰہی کو رسول کی زبان و اصطلاح اور فطرت کی عقل اور فلسفہ سے سمجھنا چاہیے۔"

(سید سلیمان ندوی)

## اِنتساب

غالباً دسمبر ۱۹۱۸ء کا واقعہ ہے کہ میں رانچی میں نظربند تھا۔ عشاء کی نماز سے فارغ ہو کر مسجد سے نکلا، تو مجھے محسوس ہوا، کوئی شخص پیچھے آ رہا ہے۔ مڑ کے دیکھا، تو ایک شخص کمبل اوڑھے کھڑا تھا۔

"آپ مجھ سے کچھ کہنا چاہتے ہیں؟"

"ہاں جناب، میں بہت دور سے آیا ہوں"

"کہاں سے؟"

"سرحد پار سے"

"یہاں کب پہنچے؟"

"آج شام کو پہنچا۔ میں بہت غریب آدمی ہوں۔ قندھار سے پیدل چل کر کوئٹہ پہنچا۔ وہاں چند ہم وطن سوداگر مل گئے تھے۔ انہوں نے نوکر رکھ لیا، اور آگرہ پہنچا دیا۔ آگرہ سے یہاں تک پیدل چل کر آیا ہوں"

"افسوس، تم نے اتنی مصیبت کیوں برداشت کی؟"

"اس لیے کہ آپ سے قرآن مجید کے بعض مقامات سمجھ لوں۔ میں نے الہلال اور البلاغ کا ایک ایک حرف پڑھا ہے"

یہ شخص چند دنوں تک ٹھہرا، اور پھر یکایک واپس چلا گیا۔ وہ چلتے وقت اس لیے نہیں ملا کہ اُسے اندیشہ تھا، میں اُسے واپسی کے مصارف کے لیے روپیہ دوں گا، اور وہ نہیں چاہتا تھا کہ اس کا بار مجھ پر ڈالے۔ اس نے یقیناً واپسی میں بھی مسافت کا بڑا حصہ پیدل طے کیا ہوگا۔

مجھے اس کا نام یاد نہیں۔ مجھے یہ بھی نہیں معلوم کہ وہ زندہ ہے یا نہیں۔ لیکن اگر میرے حافظہ نے کوتاہی نہ کی ہوتی، تو میں یہ کتاب اس کے نام سے منسوب کرتا۔

۱۲ ستمبر، ۱۹۳۱ء

٣ "جس اسلوب بلاغت، کمال انشاء پردازی اور زور تحریک کے ساتھ انہوں نے انگریزی خواں نوجوانوں کے سامنے قرآن پاک کی آیتوں کو الہلال اور البلاغ میں پیش کیا اس نے ان کے لیے بیان ویقین کے نئے نئے دروازے کھول دئے اور ان کے دلوں میں قرآن پاک کے معانی ومطالب کی بلندی اور وسعت کو پوری طرح نمایاں کر دیا" (سید سلیمان ندوی)

٤ بنیادی اصول جو پیشِ نظر رہے

"قرآن وضعی اور وصناعی طریقوں کا پابند نہیں ہے . . . انبیاء کرام کا طریق استدلال یہ نہیں ہوتا کہ منطقی طریقہ پر نظری مقدمات ترتیب دیں . . . . . . . (قرآن) اپنی ہر بات میں اپنا بے میل فطری طریقہ رکھتا ہے"

"قران کے صحت فہم کے لئے عربی لغت وادب کا صحیح ذوق شرط اوّل ہے"

"ہر عہد کا فکری اثر تمام علوم وفنون کی طرح تفسیر میں بھی کام کرتا ہے"

٥ مقصد کار۔

"کام جو در پیش تھا، وہ صرف بہتر ترجمہ وتفسیر کا نہیں تھا بلکہ قرآن کے علوم ومعارف ازسرِ نو مدون کرنے کا تھا۔ چنانچہ ہر گوشہ میں نئی عمارتیں اٹھانی پڑی ہیں" (مکتوب بنام مہر)

٦ اصل بنیادیں۔

"اگر مہلت ملے تو ترجمان القرآن" جلد اول کا ازسرِ نو مطالعہ کیجیے۔ کام کی اصل بنیادیں تو وہیں استوار ہوئی ہیں۔ اگر بقرہ اور آلِ عمران کی مہمات حل نہیں ہوتیں تو قرآن میں کچھ بھی حل نہیں ہوتا۔ پھر تفسیر سورۂ فاتحہ کے مطالب تو اصل اصول ہیں۔ اس کی چار چار پانچ پانچ سطروں کے اندر جو بات لکھ دی گئی ہے وہ اپنی جگہ ایک پوری کتاب ہے۔ البتہ اسلوب بیان علمی ہے انشاء پردازانہ پھیلاؤ نہیں ہے" مکتوب بنام مہر

## Dedication of Tarjuman-ul-Qur'an (autograph)

• Maulana Hakim Fazl ur Rahman Sawati, a very profound veteran scholar, has identified this person on the basis of his personal knowledge Maulvi Din Muhammad of Qandahar was keenly interested in *tafsir* and as he had formed a very high opinion of Maulana Azad's insight in Quranic sciences after reading his *al-Hilal* and *al-Balagh*, he undertook this long journey

"پہلی جلد جب نکلی، تو بالکل نئی چیز تھی . . . . . پھر بھی پریس سے نکلتے ہی دو ہزار نسخے ایک ہفتہ کے اندر نکل گئے تھے" (مکتوبِ آزاد بنام مہر)

His Style

"مولانا نے لکھنے کا انداز لب ولہجہ اور مزاج کلامِ پاک سے لیا جو اُن کے مزاج کے مطابق تھا۔ مولانا پہلے اور آخری شخص تھے، جنھوں نے براہ راست قرآن کو اپنے اسلوب کا سرچشمہ بنایا وہی انداز بیان اور زور کلام اور وعید وتہدید کے تازیانے جن کے زمانے میں کہا گیا ہے کہ پہاڑوں پر رعشہ سیماب طاری کر دیتا ہے" (رشید احمد صدیقی)

# Biographer of the Prophet

آزاد وصفِ نورِ نبیؐ جب رقم ہوئی
شہرت زمانے میں صفتِ انوری ہوئی

آزاد پر بھی ہو نگہ لطف یا رسولؐ
ہے دل میں آرزوئے شفاعت بھری ہوئی

Maulana Azad wrote no independent biography of the Prophet, though his writings contain enormous material on this theme. Ghulam Rasul Mehr has consolidated all this material in *Rasul-i-Rahmat* (Lahore, Second Reprint 1981)

"حقیقت یہ ہے کہ نہ صرف اس عہد میں بلکہ جب تک دنیا باقی ہے صاحب قرآن کی سیرت و حیات مقدس کے مطالعے سے بڑھ کر نوع انسانی کے تمام امراض قلوب و علل ارواح کا اور کوئی علاج نہیں۔ ... قرآن علم ہے اور سیرت اس کا عمل ... یہ ایک مجسم و متمثل قرآن تھا جو یثرب کی سرزمین پر چلتا پھرتا نظر آتا تھا۔"

ابوالکلام

"آج کل کے ارباب تحریر و تقریر کو اکثر دیکھتا ہوں کہ انہوں نے ... 'بانئ اسلام' کی ایک اصطلاح وضع کر لی ہے ... اگر یہ سچ ہے کہ ان کے دل میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تعظیم ہے تو ان کو بار بار اسم مطلوب و محبوب درود و صلوٰۃ کے ساتھ لینا تھا .... خدا تعالیٰ نے سب سے پہلے خود آپ کے اس امتیاز تعظیمی کی شان کا نمونہ ہر جگہ قائم رکھا ہے۔ (کسی کو یا آدم! کہا، کسی کو یا موسیٰ کہہ کر پکارا! کسی کو یا داؤد! کہا لیکن آنحضرت کو کسی جگہ نام سے نہیں پکارا) بلکہ یا تو یا ایہا الرسول کہا یا یا ایہا النبی، یا ایہا المزمل ....." ابوالکلام

# As Imam

The Maulana led the Muslim congregational prayers for several decades in Calcutta. Political tensions so disillusioned him that he gave up this work. On 'Eid days he used to deliver *Khutba* in Urdu also.



"سنہ ۱۹۰۶ء میں والد مرحوم کی موجودگی میں سب سے پہلے اسی مقام سے اسی منبر پر کھڑے ہو کر میری ایک ہی آواز جو حقیقت کی آواز ہے بلند ہوتی آئی ہے اور آج سنہ ۱۹۳۶ء میں جبکہ پورے تیس برس کا قرن گزر چکا ہے ... میں اسی حقیقت کا اعادہ کرتا رہا ہوں ... تم نے اپنے دلوں پر غفلتوں کے اِتنے پردے ڈال لئے ہیں ... میں جانتا ہوں کہ تم نے ہمیشہ میری بات ٹھکرائی ہے۔ صُبحِ شبَاب کی بَات نہ سُنی ... جوانی کی دوپہر کی نصیحت پر کان نہ لگائے ... تو کیا اَب شام زندگی کی بات بھی نہ مانو گے؟"

(خُطبہ عیدالضحیٰ)

(2) Emphasis on happy family life:

"یاد رکھو اگر تم بیوی کا حق ادا نہیں کرتے تو تمہاری نماز و روزہ سب بے کار ہیں سُن لو۔ اگر تم بیوی کا حق ادا نہیں کرتے تو تمہاری خیر و خیرات بھی ہرگز قبول نہیں ... میں تمہیں یقین دِلاتا ہوں اور اس منبر پر کھڑے ہو کر اس کی ذِمّہ داریوں کو محسوس کرتے ہوئے یقین دِلاتا ہوں کہ منزلی زندگی کی خوبی ہی تعمیرِ مِلّت اور مسلمانوں کی قومی و اجتماعی زندگی کے قصرِ رفیع کی خشتِ اوّلین ہے۔"

(خطبہ جمعہ)

(3) Suggests change in the style and content of Friday sermons:

خطبہ ایک وعظ ہے پس مسجدوں میں ایسے خطیب ہونے چاہئیں جن کو یہ قابلیت حَاصِل ہو کہ جمعہ کے خطبے کیلئے تیار ہو کر آئیں اور زبانی مثل مواعظ کے وعظ کہیں، ضروری ہے کہ قوم کی موجودہ حَالتُ ان کے پیشِ نظر ہو جو بیماریاں آج ہمیں لاحق ہیں اُنہی کا عِلاج بتائیں، نہ کہ اُن کا جو اَب سے پانچ سو برس پہلے تھیں۔

(حقیقۃُ الصّلوٰۃ)

